# جوہر مثالی

المعروف

# مثلث غزالی





تالیف: حضرت استاذ فاضل سید یوسف محمدؒ

ترجمہ: مفتی حافظ امیر علی صابری افغانی المعروف الہندی

ساکن جزیرہ شندویل

مکتبہ دانیال

# جوہر مثالی

المعروف

# مثلث غزالی

تالیف حضرت استاذ فاضل سید یوسف محمدؒ

افغانی المعروف الھندی

ساکن جزیرہ شندویل

ترجمہ

مفتی حافظ امیر علی صابری

معاون نظر ثانی و تشکیل عنوانات

محمد عمران اعظم ہمدانی (ادارہ روحانی عالم لاہور)

بہ اہتمام

مکتبہ دانیال
اردو بازار لاہور
موبائل 0333-4276640
email:maktabahdaneyal@hotmail.com

# پیش لفظ

الحمد لله الذی هدٰنا لهٰذا وما کنا لنهتدی لولآ ان هدٰنا الله والصلوٰة والسلام علی خیر خلقه افضل الرسل خاتم الانبیآء والمرسلین حبیبنا وسیدنا وسندنا و شفیعنا و مولٰنا محمد و آله واصحابه اجمعین وسلام علی جمیع المرسلین وعلی عباد الله الصٰلحین ۝

امابعد عملیات وتعویذات کی کتابیں مارکیٹ میں بے شمار ملتی ہیں لیکن ان کی شرعی حیثیت پر کسی نے نہیں لکھا مندرجہ ذیل کتاب جس کا نام جواہر الغالی فی خواص مثلث الفراری ہے یہ صرف علم اوفاق پر مشتمل ہے لہٰذا ہم علم اوفاق (تعویذات) کی شرعی حیثیت کے بارے میں چند احادیث اور فقہ کی کتابوں میں سے چند مستند روایات تحریر کریں گے تاکہ علم اوفاق (تعویذات) کی شرعی حیثیت کے بارے میں کوئی بھی شخص کسی قسم کے وہم کا شکار نہ ہو۔

**تعویذ:** (لغت میں تعویذ کا معنی پناہ دینا، امان، بچاؤ)

**اصطلاحی معنی:** وہ کاغذ یا تختی جس پر اعداد یا اسمائے الٰہی آیات قرآنی کی خاص طریقے سے خانہ پوری کر کے حصول مراد یا حفاظت کے لئے گلے میں ڈالتے یا کسی اور عضو پر باندھتے ہیں۔

قرآن مجید میں تعویذات کی اصل یہ آیت ہے۔

وننزل من القرآن ما هو شفآء ورحمة للمومنين.

ترجمہ: اور قرآن حکیم میں ہم وہ چیز نازل فرماتے ہیں جو ایمان والوں کے لئے شفا اور رحمت ہے۔

اور حدیث میں تعویذات کی اصل یہ روایت ہے۔

عمرو بن شعیب اپنے والد سے اور وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں چند کلمات سکھائے جن کو ہم خوف اور دہشت کی وجہ سے سوتے وقت پڑھتے تھے وہ کلمات یہ

---

بحوالہ = تفسیر انوار القرآن ص = ۲۶۶ = بنی اسرائیل ۸۲ = مسند احمد ج ۲ ص ۱۸۱ = سنن ابوداؤد ج ۲ ص ۱۸۷ = شرح صحیح مسلم سعیدی ج ۶ ص ۵۵۲

ہیں۔(اعوذ بکلمات اللہ التامۃ من غضبہ و عقابہ و شر عبادہ و من ھمزات الشیاطین و ان یحضرون) حضرت عبداللہ بن عمر و اپنے بالغ بچوں کو سوتے وقت ان کلمات کے پڑھنے کی تلقین کرتے اور جو کم سن بچے ان کلمات کو یاد نہیں کر سکتے تھے ان کے گلوں میں ان کلمات کو لکھ کر ان کا تعویذ بنا کر ڈال دیتے۔

علامہ سید محمود آلوسی حنفی لکھتے ہیں۔

امام مالک نے کہا ہے کہ جن تعویذات میں اللہ تعالیٰ کے اسماء ہوں ان کو بطور تبرک مریضوں کے گلوں میں لٹکانے میں کوئی حرج نہیں ہے جب کہ لٹکانے والا اس سے نظر دور کرنے کا ارادہ نہ کرے اس سے امام مالک کی مراد یہ ہے کہ مصیبت نازل ہونے کے بعد راحت اور خوشی کی امید میں تعویذ لٹکانے میں کوئی حرج نہیں ہے یہ اس دم کرنے کے حکم میں ہے جو نظر لگنے کے سلسلہ سنت میں وارد ہے اور مصیبت نازل ہونے سے پہلے تعویذ لٹکانے میں حرج ہے اور امام مالک کا یہ حکم غریب ہے ابن میب کے نزدیک قرآن مجید سے تعویذ لکھ کر کسی بانس وغیرہ پر لٹکانے میں کوئی حرج نہیں ہے جماع اور بیت الخلاء کے وقت تعویذ کو اتار لیا جائے انہوں نے قبل اور بعد کے ساتھ مقید نہیں کیا امام باقر نے بچوں کے گلوں میں تعویذ لٹکانے کی مطلقاً اجازت دی ہے امام ابن سیرین کے نزدیک بچہ ہو یا بڑا تعویذ لٹکانے میں کوئی حرج نہیں ہے تمام شہروں میں ابتدائی زمانہ سے لے کر اب تک تمام لوگوں کا اسی پر عمل ہے۔

اسی طرح علامہ شامی حنفی فرماتے ہیں۔

قرآن حکیم سے شفاء طلب کرنے میں اختلاف ہے بایں طور کہ مریض یا ڈسے ہوئے پر سورۃ فاتحہ پڑھی جائے یا کسی ورق پر لکھ کر اس کو تعویذ ڈال دیا جائے یا کسی طشتری میں لکھ کر اس کو دھو کر اس کا غسالہ اس کو پلا دیا جائے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ منقول ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اوپر (لو رضا اللہ عنہ) پڑھتے تھے اس کے اوپر آج تک لوگوں کا عمل ہے اور اس کے ثبوت میں آثار میں وارد ہیں اگر تعویذ کسی لفافے (موم جامے) میں ہوں اور یہ کسی جنبی یا حائض کے

---

بحوالہ = روح المعانی = شرح صحیح مسلم نووی کتاب = سنن ابو داؤد

بازو پر بندھے ہوں تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے علامہ طحاوی نے کہا ہے کہ اس پر غور کرنا چاہیے کہ تعویذات میں قران مجید کو جو حروف مقطعہ میں لکھا جاتا ہے آیا یہ جائز ہے یا نہیں کیونکہ قران مجید کو اس طرح لکھنا منقول نہیں ہے فتاوی قاضیخان میں ہے کہ جس چادر یا مصلے پر (الملک اللہ) بنا ہوا ہو اس کو استعمال کرنا اس کو بچھانا اور اس پر بیٹھنا مکروہ ہے اگر ایک حرف کو دوسرے حرف سے منقطع کر دیا جائے یا ایک حرف کو دوسرے حرف پر سی دیا جائے پھر بھی کراہت زائل نہیں ہوتی کیونکہ حروف مفردہ کی بھی تعظیم ہے۔

نیز علامہ شامی حنفی لکھتے ہیں۔

علامہ ذیلعی نے کہا ہے کہ امام ابوداؤد اور امام ابن ماجہ نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا۔ دم کرنا تعویذ لٹکانا اور تولہ شرک ہے تولہ عنبہ کے وزن پر لفظ ہے اس کا معنی جادو کی ایک قسم ہے اصمعی نے کہا اس جادو سے خاوند کے دل میں عورت کی محبت پیدا کی جاتی ہے عروہ بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم زمانہ جاہلیت میں دم کرتے تھے ہم نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ ہمارے اس دم کے متعلق آپ کا کیا ارشاد ہے آپ نے فرمایا مجھ پر اپنا دم پیش کرو اگر دم میں شرکیہ کلمات نہ ہوں تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے اس حدیث کو امام مسلم اور امام ابوداؤد نے روایت کیا ہے۔

اسی طرح حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں قرآن شریف کے ساتھ تعویذ (پناہ چاہنا) جائز ہے اللہ تعالی کا ارشاد ہے۔ فاستعذ باللہ من الشیطان الرجیم. (شیطان مردود سے اللہ کی پناہ مانگ) اللہ تعالی نے سورۃ فلق سورۃ ناس میں بھی فرمایا ہے حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور جب بیمار ہوتے تو یہ دونوں سورتیں پڑھ کر اپنے اوپر دم فرما لیتے تھے حضور اکرم ﷺ یہ دعا بھی پڑھتے تھے۔

اعوذ بوجه الکریم و کلماته التامات من شر ما خلق وذرء ومن شر کل دابة ربی اخذ بناصیتها○

---

ردالمحتار ص ۱۴۵ تا ۱۴۶ ج ۵ شرح صحیح مسلم سعیدی ج ۶ ص ۸۹۱

ترجمہ: میں خدائے بزرگ و برتر اور اس کے پاک کلموں کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں اس شر سے جس کو اس نے پیدا کر کے پھیلا دیا ہے اور ہر چوپائے کے شر سے کیونکہ میرا رب اس کو پیشانی کے بالوں سے پکڑنے والا ہے۔

قرآن مجید اور اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کو بطور افسوں پڑھنا بھی جائز ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے (وننزل من القران ما هو شفآء ورحمة للمومنين) ہم نے قرآن میں ان چیزوں کو نازل کیا ہے جو مسلمانوں کے لئے شفا اور رحمت کا باعث ہے۔

دوسری آیت میں ارشاد ربانی ہے (هذا كتاب انزلناه مبارك) یعنی یہ وہ کتاب ہے جو ہم نے اتاری ہے اور جو برکت والی ہے حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے سلسلہ میں حضور اقدس ﷺ نے فرمایا تھا کہ ان کو یعنی بدنظری جھاڑا کرو اگر تقدیر سے کوئی چیز سبقت کرتی تو وہ بدنظری ہے تو اسی طرح تپ زدہ شخص کے لئے تعویذ لکھ کر گلے میں ڈالا جا سکتا ہے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مجھے بخار ہو گیا تو میرے لئے تعویذ کیا گیا اسی طرح حضرت مصنفؒ نے وضع حمل کے لئے بھی تعویذ لکھا ہے جو غنیۃ الطالبین کے صفحہ 106 پر موجود ہے۔

قارئین کرام!

میں نے تعویذ کی شرعی حیثیت کے بارے میں چند باتیں تحریر کی ہیں یہ سب کچھ قرآن و حدیث اور فقہ کی روشنی میں لکھا ہے اب ہم مندرجہ ذیل کتاب جس کا نام جواہر الغالی فی خواص مثلث الغزالی ہے اس کا مختصر تعارف تحریر کرتے ہیں یہ کتاب مثلث یعنی نو خانوں والے تعویذ کے خواص کے اوپر مشتمل ہے اس کتاب کے مصنف کا نام شیخ محمد یوسف الہندی ہے یہ کتاب پون صدی پہلے مصر میں طبع ہوئی تھی اب یہ کتاب نایاب ہو چکی ہے اس کتاب میں مصنف علیہ رحمہ نے علم اوفاق (تعویذات) کی تعریف اہل مشرق کی دلیلیں اور اہل مغرب کی دلیلیں دی ہیں مثلث کے خواص مثلث کے اسرار اور مثلث کو عمل میں لانے کے لئے ضروری شرطیں جلالی اور جمالی

پرہیز اجازت اور ریاضت کے بارے میں چند ضروری باتیں بیان کی ہیں باب اول میں وفق کے اوصاف کمال بیان کئے ہیں باب دوئم میں دشمنی میں وفق کی خاصیتوں کے بارے میں دشمن پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے لشکر کی شکست کے لئے پیشاب بند کرنے کے لئے اور ہلاکت کے عجیب و غریب وفق کے اسرار بیان کیے گئے ہیں تیسرے باب میں وفق مزدوجات (جفت اعداد) یعنی خاتم غزالی کے خواص لکھے گئے ہیں اور آخر میں وسط خالی (یعنی مثلث کے بیچ کا خانہ خالی) ہاتف کو بھیجنا شفا کے لئے اچھائی اور برائی کے لئے ابوالفتح صوفی کا نقش تسخیر کرنے کے لئے اور آخر میں سورۃ قدر اور سورۃ یٰسین کے اعمال بیان کیے گئے ہیں عرض یہ ہے کہ یہ کتاب مبتدی اور منتہی کے لئے بہت مفید ہے۔ کتاب کا ترجمہ میرے محترم دوست حضرت علامہ مفتی امیر علی صابری نے نہایت سلیس اور سادہ زبان میں کیا ہے میں نے کتاب کے ترجمے پر خود نظر ثانی کی جہاں مفتی صاحب کو مشکل ہوئی وہاں ان کی اصلاح کر دی اور آخر میں میں اپنے برادر مکرم مولانا محی الدین صاحب کا خصوصی طور پر شکریہ ادا کرتا ہوں انہوں نے کتاب ہذا کی پروف ریڈنگ کی اور عربی عبارات پر اعراب کو چیک کیا اور آخر میں قارئین سے التماس ہے کہ کتاب ہذا میں جہاں کوئی غلطی دیکھیں تو ادارے کو مطلع کر دیں تا کہ آئندہ ایڈیشن میں غلطی کی اصلاح کی جا سکے۔ اور آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

ناچیز
محمد عمران اعظم ہمدانی
ادارہ روحانی عالم لاہور
فون نمبر:7322098

# فہرست

☆......☆......☆

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## وبہ نستعین ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم والصلوۃ والسلام علی اشرف المرسلمین سید نا محمد وعلی آلہ واصحابہ اجمعین

ہر قسم کی حمد و ثناء اس ذات اقدس کیلئے ہے جس نے اپنا مخفوظ راز اپنے مخلص بندوں کو ودیعت فرمایا۔ اپنے علم کی باریکیوں سے انہی لوگوں کو آگاہ کیا جنہیں اپنے مخفی فضل کے مشاہدہ کیلئے پسند فرمایا۔ وہ ذات اس قدر بلند و بالا اور پاک ہے کہ وہم و گمان کی وہاں تک رسائی ممکن ہی نہیں۔ بلکہ اس نے اپنی ذات کو ایسے اوصاف سے متصف فرمایا کہ بڑے بڑے وصف نگار دم نہ مار سکے۔ اس کا لائحہ عمل تو اس طرح ہوتا ہے کہ جب کسی چیز کو وجود میں لانے کا ارادہ فرماتا ہے تو اسے صرف اتنا کہہ دیتا ہے ''ہو جا'' وہ اسی وقت ہو جاتی ہے۔ وہ کچھ بھی کرے وہ مالک ہے اس سے کوئی باز پرس نہیں کر سکتا بلکہ اس کی بارگاہ میں تو دوسروں کی باز پرس کی جاتی ہے۔ زیادہ سے زیادہ نعمتیں عطا کرنے پر میں اس ذات اقدس کا شکر ادا کرتا ہوں اور میں اس سے اپنے اور تمام اہل محبت کیلئے دنیا کی بھلائی اور آخرت کی نعمتوں کا خواستگار ہوں۔

میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ وہ ایک ہے اس کا کوئی شریک نہیں۔ ایسی گواہی دیتا ہوں جس کے صدقے میں ہمیں محشر میں نجات مل جائے اور جس کے طفیل اس دن ہمارا نیکیوں کا پلڑا بھاری ہو جائے۔ جس دن لوگ اپنے معبود کے حکم سے حشر میں اس کے سامنے آئیں گے اور میں یہ بھی گواہی دیتا ہوں کہ سید نا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اس کے بندے اور سچے وعدے والے رسول ہیں۔ آپ پر،

آپ کی طیب و طاہر آل پر تمام صحابہ تابعین پر درود و سلام ہو اور ان کے صدقے ہم پر بھی تیری رحمت ہے، اے سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے!

بعدہ، بندۂ فقیر، مولی کی بارگاہ میں معترف عجز و تقصیر، یوسف محمد ہندی، امین لقب، حنفی مذہب، قادری طریقت، جزیرہ عرب حسب و نسب اور شندویل شہر کا باسی عرض کرتا ہے کہ:۔

روحانی علم کے ساتھ میری دلی وابستگی ہوگئی تو میرا سینہ کھل گیا۔ میری عقل کو عظمت ملی، میری فکر اس میں محو ہوگئی، پھر اس کی تلاش میں کئی سال کمربستہ رہا، کئی ایک بزرگ اساتذہ سے اس کے احکام اور شرائط بھی سیکھے۔ بلاشبہ وہ اللہ تعالیٰ کے انعام یافتہ بندے تھے۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے علم شرف اور مرتبہ کے لحاظ سے جلیل القدر بنا دیا۔ انہیں اپنے دور میں تصرف روحانی عطا فرمایا، اپنے پوشیدہ اسرار سے آگاہ فرمایا، واقعی وہ با کمال ہیں وہ کتنے اچھے لوگ ہیں۔ کس قدر مہربان اور کتنا بڑا محسن ہے وہ مولا جو ان بزرگوں کے اس دار فانی سے کوچ کرنے سے پہلے ان کے اسرار و رموز ہر خاص و عام پر افشاء نہیں کرتا جیسا کہ سب کو معلوم ہے۔

چنانچہ میں اس روحانی علم کے بعض بڑے ہی عجیب و غریب مخفی اسرار و رموز سے آگاہ ہوا۔ اس لئے میں نے وہ تمام ظاہری و باطنی فوائد حاصل کر لئے جن کے متعلق میں نے کبھی سن رکھا تھا اور اکابرین نے ان کا افشاء نہیں کیا تھا۔

یہی وجہ ہے کہ بزرگوں نے اس عمل کے طالب کیلئے کسی شیخ یا مرشد یا پیر کا ہونا لازمی اور اسے سب سے بڑی شرط قرار دیا ہے۔ شیخ و مرشد سے مراد اس فن کو جاننے اور اس کی باریکیوں سے آشنا با کمال لوگ ہیں جو مرید کی تربیت کریں، اسے کسی کام کے کرنے کا حکم دیں اور کسی کام کے کرنے سے روک دیں۔ یہاں تک کہ وہ اس علم کی شرائط کو پہچان لے، پھر مرید سراپا ادب ہو کر ہمہ تن اس علم میں داخل ہو جائے اور ورد و وظیفہ کے عملیات میں

جن وانسان کا سامنا کرنے کیلئے ہر وقت کمر بستہ رہے ورنہ اس کے ہلاک ہونے کا خدشہ ہے، کیونکہ اس صورت میں شیخ جاہل ہوگا اور مرید عالم ہوگا۔

اسی لئے ہم نے اس کتاب کو شیخ کے قائم مقام کر دیا ہے تاکہ آداب اور فعال کی جو تعلیم مبتدی کیلئے ضروری ہے اسے حاصل ہو اور منتہی اس پر ثابت قدم رہے۔

اس لئے اے طالب تیرے لئے ضروری ہے کہ سب سے پہلے اس کتاب کا مطالعہ بار بار جاری رہے کیونکہ یہ ایک بے مثال کتاب ہے خصوصاً اس دور میں جبکہ کئی نئی چیزیں رونما ہو رہی ہیں اور جس میں کئی جھوٹے جھگڑے اٹھ رہے ہیں۔ میں نے اس عمل کے مدعی حضرات سے زبان کی ہرزہ سرائی اور زیادہ گوئی کے سوا کچھ نہیں پایا، جیسا کہ میں نے مصر میں دیکھا کہ ان میں سے اکثر نے اپنے آپ کو صاحب تصرف مشہور کر رکھا ہے اور انہوں نے کچھ ایسے ٹوٹکے بھی حاصل کر رکھے ہیں۔ جن سے وہ خواتین اور مردوں سے مال بٹورتے ہیں جو آگے چل کر اس ذی شان علم کے انکار کا باعث بنتا ہے چنانچہ ہمت، اللہ تعالیٰ کے شکر اور اعتراف نعمت کے محرکات وجذبات نے مجھے کمر بستہ کیا کہ میں اس عمل شریف کے بعض فوائد، تعلیمات اور شروط بیان کروں جو مرید کو اس کی طلب تک پہنچا دیں تاکہ اس عمل کے اسرار منکشف ہوں اور طالبین کے لئے اس کے انوار رونما ہوں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس علم شریف کو اپنی اکثر مخلوق سے مخفی رکھا ہے۔ اس پر صرف ان لوگوں کو مطلع کیا جو اس کے ہاں سب سے زیادہ عزیز ہیں۔ انہیں اس کے اسرار سے مختص فرمایا اور انہیں اس کے انوار سے محفوظ فرمایا اور ان لوگوں کو تمام جہانوں کیلئے باعث رحمت بنایا۔ قصور کرنے والوں کیلئے پناہ گاہ بنایا اور اسے صدیقین کے مقامات تک پہنچنے کیلئے ایک مقصود تک پہنچانے والا رہنما بنا دیا لیکن صرف ان لوگوں کیلئے جو شرع شریف پر ثابت قدمی سے گامزن رہتے ہیں۔ کتاب وسنت کی پیروی کی پس یہی وہ مضبوط راستہ ہے اور سیدھا راستہ بھی۔

اب رہا وہ شخص جس نے اپنے مولی کے احکام کی خلاف ورزی کی۔ اپنے شیطان اور اپنے نفس کی تابعداری کی وہ ہلاک ہونے والوں کے ساتھ ہلاک ہو گیا۔ پس اللہ رب العالمین سے ڈرتے رہو۔

کیونکہ اگر تم تحقیق سے مانو گے تو یہ علم تمہیں بادشاہی کی طرف لے جائے گا اور اگر اس کے طالب نے تحقیق سے کنارہ کشی اختیار کی تو یہ ہلاکت کی طرف لے جائے گا اور لوگوں میں سے کسی کے بس کی بات نہیں کہ اس علم کی حقیقت کلی کی وضاحت کر سکے۔ ہاں صرف وہی شخص کر سکے گا جس کا وظیفہ اور مقام خزانہ چہل ہو کیونکہ اس کے احکام مبتدی و منتہی کیلئے لبادہ تصوف پہننے والوں کیلئے اور جاہل اور باعمل علماء سب کے لئے برابر ہیں وہ کیا ہے وہ علم نورانی ہے اور اعلیٰ درجے کا فضل رحمانی ہے اور اللہ تعالیٰ حق ہے اور حق ہی کہتا ہے اور راستہ دکھاتا ہے۔ اما بعد یہ کتاب ایک مقدمہ تین بابوں اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔ ہم اللہ تعالیٰ سے اس کی خوش اسلوبی اور بہتری چاہتے ہیں۔ مقدمہ میں تو صرف علم کی فضیلت کا بیان ہے اس بارے میں وہ فضائل بھی منقول ہیں جو کتاب اللہ اور سنت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آثار صحابہ میں وارد ہوئے ہیں نیز ماہر حکماء کا کلام ہے۔ علاوہ ازیں علم آفاق کی تعریف، موضوع، غایت اور حسب موقع و محل اس کے متعلقات کا بیان ہے۔

چنانچہ اللہ رحمٰن و رحیم کی نگہبانی میں اور آیات کریمہ کی روشنی میں واضح ہو کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

1۔ ''اللہ گواہ ہے کہ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، حق و انصاف کے ساتھ قائم رہ کر فرشتے اور اہل علم بھی گواہ ہیں۔ پس اس میں علم اور علم سے مزین شخصیتوں کی فضیلت ہے۔ پھر حقیقت کی طرف آیئے کہ اس نے علماء کی گواہی کو اپنی ذات

ی گواہی سے ملا دیا۔

پھر ارشاد ہے "اللہ سے تو اس کے بندوں میں سے صرف علماء ہی ڈرتے ہیں"۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے معتبر ڈرنا علماء کا ڈرنا قرار دیا کیونکہ ان کا ڈر ربوبیت کی قدر کی پہچان ہے اور بندے کے علم کی قدر کے مطابق پیدا ہوتا ہے اور بندے کے اپنے رب کے قریب ہونے سے اس کے خوف میں اضافہ ہوتا ہے اور مسلسل قرأت کرنے کا بھی یہی مقصد و معنی ہے اور اس سے اپنے جلال کو نمایاں کرنا اور علماء کا مرتبہ بلند کرنا مقصود ہے۔ اب رہا اس کے برعکس، تو ایسا بہت کم ہوتا ہے حالانکہ یہ بھی ان کی تعریف ہی ہے۔ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ از راہ کرم اللہ تعالیٰ علماء سے اس طرح پیش آتا ہے جیسے وہ اس شخص سے پیش آتا ہے جس کا سینہ خوف خداوندی سے لبریز ہو۔ علم کے فضائل والی آیات میں سے ایک یہ بھی ہے جس میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے "کیا وہ لوگ جو جانتے ہیں۔ ان لوگوں کے برابر ہو سکتے ہیں جو نہیں جانتے" اس طرح اللہ تعالیٰ نے عالم اور جاہل کے درمیان مساوات کی نفی کر دی ہے۔ علم کی فضیلت کے اظہار کا یہ سب سے بلیغ انداز ہے۔

2۔ اب آیئے احادیث کی طرف، سرکار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا، (ا) "یا تو عالم بن جا یا طالب علم یا علم کی باتیں غور سے سننے والا اور یا پھر علم سے محبت کرنے والا لیکن پانچواں نہ بن ورنہ ہلاک ہو جائے گا" اور پانچویں سے مراد ہے علم سے بغض رکھنے والا اور سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد (ب) "جو شخص کسی ایسے راستہ پر چل پڑا جس سے اس کا مقصد تلاش علم تھا تو اللہ تعالیٰ اسے جنت کے راستوں میں سے ایک راستے پر چلا دے گا اور طالب علم کی خوشنودی کیلئے فرشتے اپنے پر بچھائیں گے اور بلاشبہ عالم کیلئے ارض و سماء میں بسنے والی تمام مخلوق اور پانی کی تہہ میں سانس لینے والی مچھلیاں بھی استغفار کرتی ہیں۔ (ج) اور یہ کہ بے علم عبادت گزار کے مقابلے میں عالم کی فضیلت ایسے ہے جیسے چودھویں رات کو چاند کی ستاروں کی فضیلت

تمام ستاروں پر ہے۔ (ہ) اور یہ کہ علمائے کرام ہی انبیائے عظام کے وارث ہیں اور انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی وراثت درہم و دینار نہیں بلکہ ان کا ورثہ علم و حکمت ہے چنانچہ جس نے علم کے نور کو حاصل کرلیا اور اس پر عمل پیرا بھی ہوا تو اسے آل مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم سے ایک بہت بڑا حصہ نصیب ہو گیا اور سرکار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کا مستحق ہو گیا کہ ''جو شخص علم کی جستجو میں کسی راستے پر گامزن ہوا تو اللہ تعالیٰ جنت کی طرف اس کیلئے راستہ آسان کر دے گا''

اور علم سے مراد وہی ہے جو عرف عام میں ہے۔

پھر کسی ایسی چیز کا علم جسے اللہ تعالیٰ پسند فرماتا ہے کسی ایسی وجہ سے جسے اللہ تعالیٰ محبت کرتا ہے اور اس سے خوش ہوتا ہے جیسے کثرت ذکر، دائمی فکر، اللہ کیلئے محبت، اس کی دید کا شوق، اللہ تعالیٰ کے آداب، تمام کاموں میں اپنے آپ کو اللہ کے حوالے کر دے اور اس کے سامنے سر تسلیم خم کر دے اور پھر اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سے کسی پر اعتراض نہ کرے کسی کو بے مایہ نہ سمجھے نہ کسی کو حقیر سمجھے جب تک کہ اللہ تعالیٰ تجھے اس کی حقیقت سے آگاہ نہ کر دے اور اس سے علیحدہ رہنے کا حکم نہ دے اور تمہاری طرف سے یہ سب اللہ تعالیٰ کے علم ہی سے ہوگا لیکن جب تک اس کی پوشیدہ حقیقت تمہاری آنکھوں سے اوجھل ہے اور اس کے لئے یہی اللہ کو منظور ہے تو ایسے کبھی بھی لعن طعن نہ کرو۔ بلکہ اللہ کی مخلوق سے نیک اور اچھا گمان رکھو۔

3۔ (ا) آثار صحابہ میں فضائل علم کے متعلق جو کچھ وارد ہوا ہے اس میں سے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ علم کی ایک مجلس ساٹھ سال کی عبادت سے بہتر ہے۔

(ب) حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ علم کی یہی فضیلت کافی ہے کہ اس کا دعویٰ وہ شخص بھی کرتا ہے جو اسے صحیح طور پر جانتا بھی نہیں اور جب اسے اہل علم کہا جائے

تو خوش ہوتا ہے اور جہالت و ناخواندگی کی مذمت اتنی ہی کافی ہے کہ خود جاہل آدمی بھی اپنے آپ کو جہالت سے بری الذمہ سمجھتا ہے۔

(ج) اور انہی کا فرمان ہے کہ علم مال سے بہتر ہے کیونکہ علم تیری حفاظت کرتا ہے اور تو مال کی حفاظت کرتا ہے اور مال خرچ کرنے سے گھٹتا ہے جبکہ علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے۔

(د) اور آپ ہی کا ارشاد ہے دنیادار مر گئے اگرچہ وہ زندہ ہی ہیں اور چل پھر رہے ہی لیکن اہل علم اگرچہ ان کی شخصیات غائب ہو جاتی ہیں لیکن ان کی صورتیں زندوں کی طرح موجود رہتی ہیں۔

4۔ اب لیجئے حکماء اہل دانش کے کلام کو جیسا کہ سقراط نے کہا۔

(ا) وہ شخص زندہ نہیں جو کھائے پیئے، شہوات کو ترجیح دے اور اپنے زندہ نفس کو برائیوں میں ملوث کر دے اور ایسی باتوں میں جن کا لطف و سرور بالکل عارضی ہوتا ہے اپنے آپ کو محو کر کے ہلاک کر دے بلکہ زندہ تو وہ ہوتا ہے جو اپنے ماضی کی لذتوں کے زوال کو پہچان لے اور یقین کر لے کہ اب بھی اگر کسی غفلت بھرے کام میں لگ گئے تو وہ ماضی کی طرح چند روزہ اور بے ثبات ہوگا۔

(ب) (۱) سقراط ہی نے کہا کہ جان لو کہ بادشاہ، اہل شرف اور اہل دولت دنیا کی متاع و شہوات میں سے جتنا بھی حاصل کرتے ہیں وہ سب کچھ علماء و حکماء کے نزدیک بہت کم اور بہت حقیر ہے اگر بادشاہوں کو معلوم ہو جائے کہ جو دنیاوی لذت اور عیش و عشرت انہیں حاصل ہے وہ اس لذت و سرور کے مقابلے میں کس قدر کم، بے مایہ اور نقصان دہ ہے جو علماء کو اپنے علم کی وجہ سے حاصل ہے تو وہ عیش و عشرت سے اپنی بے بسی اور کمزوری کی وجہ سے فوراً کنارہ کش ہو جائیں۔ (۲) پھر سقراط نے یہ بھی کہا کہ یہ کس طرح جائز ہے کہ جو کچھ بادشاہوں کو حاصل ہوا ہے لذت و سرور کا نام دیا جائے حالانکہ وہ

تو محض سامان خورد ونوش ہے جس سے بھوک اور پیاس کو تسکین ملتی ہے۔ اس کے علاوہ ایک لباس ہوتا ہے جس سے گرمی وسردی سے تحفظ ملتا ہے اور ایک مباشرت ہوتی ہے جس سے ایک نفسانی خواہش کو سکون حاصل ہوتا ہے اور یہ تین صفات ایسی ہیں جو انسان اور جانوروں (حیوانوں) میں مشترک ہیں۔ (۳) مزید برآں انسان میں حکمت و دانش کی فضیلت ہے جو اس کے ساتھ اس طرح لازم ہے جسے کبھی زوال نہیں آتا اور اس طرح دائمی ہے کہ اس میں کبھی اکتاہٹ نہیں ہوتی، اس کی لذت اس کا پھل بے حد و حساب آخرت میں قائم و دائم اور باقی رہے گا اور انسان اس بات پر قادر ہے کہ ایک باعزت اور باقی رہنے والی نعمت کو چھوڑ کر ایک گھٹیا اور فنا ہونے والی چیز کو پسند کر لے تو یہ اس کے عقل کی خرابی ہے پس وہ اپنی بدبختی اور روگردانی کی وجہ سے محروم ہو گیا (۴) اور یہ سمجھنا ایک معمولی بات ہے کہ انسان کے ذاتی فضائل خصوصاً علم ایک ایسی فضیلت اور ایسی طاقت ہے کہ اسے مددگاروں اور محافظوں کی ضرورت نہیں پیش آتی لیکن مال و دولت میں اس کے برعکس ہوتا ہے کیونکہ علم تیری حفاظت کرتا ہے جبکہ مال کی حفاظت تجھے کرنا پڑتی ہے (۵) اور یہ کہ علم یقین، پختگی اور خرچ کرنے سے بڑھتا ہے جبکہ مال گھٹتا ہے (۶) اور یہ کہ علم سے مال حاصل ہو سکتا ہے لیکن مال سے علم حاصل نہیں ہوتا۔ (۷) مال تو اکثر بیوقوفوں، کمینوں، امیروں اور جاہلوں کے ہاں بھی پایا جاتا ہے جبکہ علم و حکمت صرف اہل فضیلت اور اہل کمال کے ہاں ہی پائے جاتے ہیں (۸) علم حاکم ہے اور مال محکوم ہے (۹) علم ہر حال میں ہر آن میں نفع بخش ہی ہوتا ہے جبکہ مال کبھی تو پستی کی طرف کھینچتا ہے اور کبھی کسی فضیلت کی طرف (۱۰) علم نفس کیلئے کمائی اور غذا ہے جبکہ مال جسم کیلئے کمائی اور غذا ہے کیونکہ مال کا مقصد بدن کے معاملات کی درستگی جبکہ علم نفس کے معاملات کی اصلاح کیلئے ہے چونکہ نفس بدن سے افضل ہے اس لیے علم مال سے ارفع و اعلیٰ ہے۔ (۱۱) مال فانی ہوتا ہے اور علم کو ابدی بقا حاصل ہے۔ (۱۲) علم ایک سایہ دار درخت ہے جو ہمیشہ رہنے

والا ہے جبکہ مال ایک ڈھلنے والا سایہ ہے جو بالکل عارضی ہے اور ہر حال میں واپس جانے والا ہے۔ (۱۳) علم اپنی ذات اور اپنے نفس کیلئے حاصل کیا جاتا ہے جبکہ مال درہم و دینار کی صورت میں کسی دوسرے کیلئے حاصل کیا جاتا ہے۔ (۱۴) اگر مال سے ضروریات پوری نہ ہوتیں تو مال اور دوسرے کمترین عناصر برابر ہوتے۔ پس نتیجہ یہ نکلا جسے اس کی ذات کی وجہ سے چاہا جائے وہ بہر صورت اور بلا شک وشبہ اس سے بہتر اور اعلیٰ ہے جسے دوسروں کی خاطر حاصل کیا جائے۔ (۱۵) اس کی ایک خوبی وحکمت یہ بھی ہے کہ علم والا علم سے کبھی جدا نہیں ہوتا اور علم کے لباس سے آراستہ شخص کبھی اس کے جمال سے برہنہ اور محروم نہیں ہوتا۔ (۱۶) کوئی حاکم خواہ کتنی بڑی سلطنت والا ہو اور کوئی شخص خواہ کتنا ہی باوقار اور صاحب مرتبہ ہو جب اپنی سلطنت سے نکل جائے یا اپنے شہر سے دور ہو جائے تو اپنی جاہ وحشمت سے محروم او بے کار ہو جائیگا۔ ہاں مگر صاحب علم جہاں بھی جائے اس کی عزت وحرمت اس کے ساتھ ہی رہے گی۔ تمام کائنات ارضی اور اطراف عالم میں اس کے پیش پیش رہے گی اور تمام زمانوں میں وہ اپنے وقار کے ساتھ زندہ وتابندہ رہے گا۔ نہ اسے کسی فساد کا خوف ہوگا اور نہ اسے کسی نقصان کا خطرہ۔ صاحب علم نہ تو علم کی فضول خرچی سے بھوکا ہوگا اور نہ اسے علم کی بربادی کا سامنا ہوگا۔ نہ کوئی چھیننے والا اس سے چھین سکے گا اور نہ کوئی لوٹنے والا اسے لوٹ سکے گا۔ نہ اسے کوئی جلا کر نیست و نابود کر سکے گا اور نہ وہ غرق ہونے سے فنا ہو سکے گا۔ (۱۷) صاحب علم درجات میں سے اعلیٰ درجہ اور مراتب میں سے بلند مرتبہ حاصل کر لیتا ہے جیسا کہ شاعر نے کہا ہے۔

میری منزل بلندیوں میں ستاروں پر ہے
اور میرا ٹھکانہ کوہ کیوان کی چوٹیوں پر ہے

(۱۸) اور انہوں نے کہا ہے کہ جہالت والوں کے سوا علم وحکمت کی فضیلت وکمال سے کوئی بھی بے خبر نہیں رہتا کیونکہ علم کا کمال تو صرف علم ہی سے پہچانا جاتا ہے۔ اس کی سب سے بڑی بات یہی ہے کہ علم کے کمال کو باکمال ہی پہچانتے ہیں۔ جب جاہلوں کے پاس وہ علم نہیں ہوگا جس کے ذریعے وہ علم کے کمال تک رسائی حاصل کرتے تو وہ علم کے کمال سے بھی ناواقف ہی رہتے ہیں اور علم والوں کو حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں اور ان کا گمان ہے کہ جس کی طرف ان کے دل مائل ہوتے ہیں وہ ان کی کمائی ہوئی دولت ہی تو ہے۔ خوبصورت اور پرکشش چیزیں زیادہ حقدار ہیں کہ نگاہیں ان کا استقبال کریں اور لوگ ان سے دل بہلائیں۔ (۱۹) اور کسی دانا کا قول ہے کہ عالم تو جاہل کو پہچان لیتا ہے کیونکہ وہ اس سے قبل خود بھی جاہل ہی تھا لیکن جاہل آدمی عالم کو نہیں پہچان سکتا کیونکہ وہ اس سے قبل عالم نہ تھا اور یہ بات بالکل صحیح ہے اور اسی وجہ سے جاہل لوگوں نے اہل علم اور علم وحکمت سے منہ موڑ لیا ایسے جس طرح زاہد لوگ دنیا سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں اور اس سے دشمنوں کی طرح منحرف ہو جاتے ہیں کیونکہ جو شخص کسی چیز کو نہیں جانتا اس سے عداوت رکھتا ہے اسی لئے کہا جاتا ہے کہ لوگ اس کے دشمن ہیں جسے نہیں جانتے ایک شاعر کہتا ہے۔

جسے وہ اجنبی سمجھ رہے ہیں اس کے انکار پر انہیں ملامت نہ کر
کیونکہ وہ پیدائشی طور پر اس کے دشمن ہیں جس سے بے خبر ہیں

ایک دوسرے شاعر نے کہا کہ

جاہل چونکہ ناواقف تھا اس لئے علم اور اہل علم سے دشمنی کرتا رہا
اسی طرح ایک ناآشنا شخص اہل علم سے دشمنی کرتا ہے

اس سے قبل جتنا کچھ بیان ہوا ضمناً وہ علمِ اوفاق یعنی عمل نقش اور علم حروف کی کھلی تعریف تھی کیونکہ علوم کی مطلق تعریف اس کی تمام انواع کی تعریف ہوتی ہے اور اس کی سب سے بڑی قسم علم الحروف اور علم اوفاق ہے اور علم اوفاق یہ اس کے ارکان میں سب سے بڑا رکن ہے۔ یہ اس لئے کہ تم اسے تین ارکان سے مرکب سمجھو، جیسا کہ میں نے اسے اپنی کتاب (السر المالوف فی علمی الاوفق والحروف) میں بیان کر دیا ہے اور اس کی تعریف میں خاص طور پر جو قول ہے وہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا ارشاد ہے۔ علم حروف مخفی علموں میں سے ہے جسے علمائے ربانی کے سوا کوئی شخص نہیں پہچانتا۔ شعر

علم حروف اللہ تعالیٰ کا ایک علم ہے اسے وہی حاصل کر سکتا ہے جو کشف اور تحقیق سے متصف ہو۔

اور اسی میں سے وہ بھی ہے جو حضرت خواجہ حسن بصریؒ سے وارد ہوا چنانچہ آپ سے مروی ہے کہ آپ نے کسی شخص سے کہیعص کا معنی پوچھا تو اس نے جواب دیا کہ اگر میں اس کی تفسیر آپ کو بتاؤں تو آپ پانی پر چلنے لگیں اور ہوا میں اڑنے لگیں پھر بھی یقین کے چراغ کے ذریعے روشن ہدایت کے نور سے منور ادراک نہ ہونے کی وجہ سے اس کے تمام اسرار کا احاطہ نہیں ہو سکتا اور یہ اس لئے بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اسرار و رموز حیوانی خواہشات اور شیطانی خطرات والے عام لوگوں پر افشا نہ ہو جائیں جو ان کی کج فہمی کی وجہ سے آئندہ چل کر ان کے لئے فتنے اور تباہی کا باعث نہ بن جائیں۔ ہم تک یہ روایت بھی پہنچی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جو کچھ میں آپ کی بارگاہ سے سنتا ہوں وہ سب کا سب لوگوں کو بتا دیا کروں۔ آپ نے فرمایا: ہاں! مگر کوئی ایسی حدیث بیان نہ کر دینا جس تک لوگوں کے ذہن و عقل نہ پہنچ سکیں۔ اس صورت میں یہ حدیث اکثر لوگوں کیلئے فتنے کا باعث بن جائے گی۔ اس کے علاوہ اس ضمن میں اور بھی روایات ہیں جن کی شرح طوالت پر ہی تمام ہو جائے گی۔ اب لیجئے علم اوفاق کی تعریف۔

# علم اوفاق کی تعریف

اوفاق وفق کی جمع ہے علم ہندسہ میں وفق وہ ہندسہ ہے جو اعداد کو پوا پورا تقسیم کر دے جن ہندسوں کو پورا تقسیم کر دے۔ ان کے لئے یہ ہندسہ وفق کہلاتا ہے جیسے 4 کا ہندسہ 12 اور 16 کو پورا پورا تقسیم کرتا ہے۔ اس لئے 4 کا ہندسہ 12 اور 16 کیلئے وفق کہلائے گا۔ لیکن اصطلاح میں یہ وہ علم ہے جس کے ذریعے اضلاع و اطراف میں اور عدم تکرار میں اعداد کی موافقت اور مساوات تک رسائی حاصل ہوتی ہے۔

## صفت وفق :۔



آپ کاغذ پر ایک مربع بنائیں پھر اسکے اضلاع میں سے ہر ضلع کو برابر برابر حصوں میں تقسیم کر دیں حالانکہ اضلاع کے حصے نہ ہونے سے بھی مربع کا ہر ضلع برابر ہوتا ہے۔ پھر ان حصوں کو خطوط کے ذریعے آپس میں ملا دیں اب یہ مربع چھوٹے چھوٹے مساوی مربعوں میں تقسیم ہو گیا ہے جن کی تعداد اس تعداد کے برابر ہے جو ایک ضلع کے حصوں کو باقی اضلاع کے حصوں سے ضرب دینے سے حاصل ہوتی ہے۔ اگر چاہیں تو یوں بھی کہہ سکتے ہیں وفق قائمہ زاویوں کی ایک سطح کا نام ہے۔ جو چار مساوی اضلاع پر مشتمل ہوتا ہے جو برابر برابر حصوں میں تقسیم ہوتے ہیں اور جس کے ہر ضلع کے حصے آپس میں اور سامنے کے حصوں سے خطوط مستقیم کے ذریعے ملتے ہیں۔ پھر یہ مربع کئی چھوٹے چھوٹے مربعوں میں تقسیم ہو جاتا ہے جن کی تعداد اتنی ہی ہے جتنی کہ مربع کے اضلاع میں سے ہر ایک ضلع کے حصوں کو باہم ضرب دینے سے حق ہے پھر اگر مربع عددی ہو تو اس میں اعداد لکھے

جاتے ہیں۔ جس کا سب سے بڑا عدد اس کے تمام خانوں کے برابر ہوتا ہے اس طرح کہ اس کے چھوٹے مربعوں کی لائنیں طول وعرض میں واقع ہوں پھر دو لائنیں قطری ہوں جو اعداد کے برابر ہوں بشرطیکہ اس میں کوئی عدد دوبارہ آئے (قطر علم ہندسہ کی زبان میں اس خط مستقیم کو کہتے ہیں جو کسی دائرہ کے محیط کو مرکز سے گزر کر دو برابر حصوں میں تقسیم کر دے اور کسی مربع یا مستطیل یا معین کا قطر وہ خط ہے جو دو متقابل زاویوں کو آپس میں ملا دے) پھر اگر وہ مربع حرفی ہے تو حروف اگر کلمی ہے تو کلمات اور اگر اسمی ہے تو اس میں اسماء لکھے جائیں گے۔ اس حیثیت میں لکھے جائیں کہ جو اس کی عرضی صفوف میں سب سے اوپر ہوں وہی اس کی طولی صفوف اور اس کی قطر کی دونوں لائنوں میں بھی موجود ہوں۔

پس جو ان دونوں تعریفوں میں بیان کردہ شرائط پر پورا اترے وہ "وفق" حقیقی اگر ایسا نہ ہو تو وہ وفق مجازی کہلاتا ہے اور اس کی تقسیم دو طرح پر ہے۔ حرفی۔ عددی

اور عددی تین طرح پر ہے۔ تامل، شبیری اور مشترک



اس کے علاوہ اس کا تفصیلی بیان السر المالوف میں ہے اس کا موضوع حرف یا عدد اس کی غایت نفع حاصل کرنا یا نقصان کو زائل کرنا ہے۔

## گزشتہ سے پیوستہ چند امور ہیں:۔

یہ کہ ہر وفق کیلئے ایک چابی ہے کھولنے کیلئے اور ایک بند کرنے کیلئے ہے۔ اس کا ایک اصل ہے ایک وفق ہے، عدل ہے، مساحت ہے ایک ضابطہ ایک غایت اور یہ آٹھ اصول ہیں جو طالب کو اس کی پہچان میں مدد دیتے ہیں کیونکہ اس کے ہر اسم سے ایک علوی بادشاہی اور ایک سفلی مدد حاصل ہوتی ہے جو علوی بادشاہی کے تابع ہوتی ہے۔

## چابی:۔

(۱) مفتاح (چابی) پہلا عدد جو وفق رکھا جائے۔

(۲) مغلاق آخری عدد جو وقف میں رکھا جاتا ہے۔

(۳) اصول اس کے خلاف آخر میں رکھا جاتا ہے۔

(۴) وفق اس کے ضلعوں میں سے ایک ضلع کا عدد ہے۔

(۵) عدل مفتاح اور مغلاق کا مجموعہ ہے۔

(۶) مساحہ وفق کے اضلاع کے عدد کا حاصل جمع ہے۔

(۷) ضابطہ وفق اور مساحت کا حاصل جمع ہے۔

(۸) غایہ اس کے طولاً عرضاً اضلاع کے اعداد کا مجموعہ ہے۔

(۹) اس رسالے میں مثلث مقصود میں اس کی مثال یوں ہے کہ اس مثلث کی مفتاح ایک ہے اور اس کی مغلاق (بند کرنے والی چابی) 9 ہے۔ اس کا عدل 10 ہے اور باقی کو اسی پر قیاس کرلیں۔



واضح رہے کہ اوفاق مثلث سے لیکر متسع (9 والی) تک ستاروں کے ساتھ منسوب ہیں۔

1۔ مثلث منسوب ہے کیوان یعنی زحل سے

2۔ مربع منسوب ہے کیوان یعنی مشتری

3۔ متسع منسوب ہے کیوان یعنی قمر

**زُحَلٌ شَرِیٰ مَرِیْخَہٗ مِنْ شَمْسِہٖ فَتَزَاھَرَتْ لِعَطَارِدِ الْاَقْمَارُ**

ترتیب اس شعر کے مطابق ہے

(۱) زحل (۲) مشتری (۳) مریخ (۴) شمس (۵) زہرہ (۶) عطارد (۷) قمر

اس کے بعد معشر (10 والی) ہے جو فلک بروج کیلئے ہے بروج کو جس قدر کواکب سے نسبت ہوگی اسی قدر وہ قرب کا راستہ اختیار کریں گے اور جس قدر اس کی نسبت اوفاق کی طرف ہوگی اسی قدر انہیں منازل میں ترقی ہوگی اور یہ طریقہ اہل مشرق کا ہے لیکن اہل مغرب اس کے خلاف ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ یہ سب ستاروں کی طرف از راہ ترقی منسوب ہوتے ہیں۔

1)۔ صورت حال یوں ہوگی کہ اوفاق میں سب سے پہلی یعنی مثلث نسبت کے لحاظ سے ستاروں میں سب سے اول یعنی قمر کیلئے ہوگی۔

2)۔ مربع عطارد کیلئے ہے اور اسی طرح آخر تک۔

## اہل مشرق کی دلیل:۔

اہل مشرق یہ دلیل دیتے ہیں کہ چلنے والے ستاروں (سیاروں) میں سب سے پہلا سیارہ زحل ہے اور اسی کے فلک سے سیارگان کے سارے افلاک چھپلے ہیں اور اسی طرح مثلث ہے جو عددی (ہندسہ والے) اوفاق ہیں سب سے پہلا ہے اور اس کی نسبت عدد کے اعتبار سے ہے کیونکہ زحل کا عدد 45 ہے اور پھر مثلث جس کا عدد یعنی مساحت بھی 45 ہے۔ جیسا کہ حضرت آدم علیہ السلام اس ملت آدمیہ میں سب سے پہلے ہیں۔ ان کے نام کے حروف کا عدد بھی 45 ہے۔ جس طرح کہ مثلث کی مثال ہے اور حضرت حوا حضرت آدم کی پسلی سے پیدا ہوئی تھیں اور ان کے نام کے عدد 15 ہے اور مثلث کا ضلع بھی 15 ہے انہیں مناسبتوں سے یہ حقیقت متعین ہو جاتی ہے کہ مثلث کو زحل کی طرف منسوب کیا جائے۔ یہاں تک کہ قبس الانوار کے مصنف نے کہا ہے کہ جو شخص یہ کہے کہ قمر مثلث کیلئے ہے وہ غلطی پر ہے۔

## اہل مغرب کی دلیل:۔

یہ ہے کہ القمر کے عدد 371 ہیں۔ جب سات کیلئے اس کا اسقاط کرو گے تو باقی سات رہیں گے اور یہ سات سیاروں سے آگے بڑھ جائے گا۔ لہٰذا مثلث اوفاق میں اول ہے اور فلک قمر عالم کون وفساد سے ملحق ہونے کی وجہ سے افلاک میں اول ہے اور یہ کہ مثلث کے ضلع کا عدد 15 ہے اور جب تم اس سے فلک کا دور (گردش) گرا دو گے جو کہ بارہ ہے تو باقی تین، بچے گا اور یہ مثلث کے خانوں کا عدد ہے اور قمر پر غالب آنے والے، ٹھنڈک، تیز حرکت اور نمی ہیں جو فلکی حرکات سے انفعالی اثر قبول کرنے کا سبب بنتی ہیں اور یہی حال مثلث کا ہے جس کی ٹھنڈک سے ہلاکت وموت کیلئے تاثیر ہے اور اس کی حرکات کی تیزی حبس وقید سے نکلنے قیدی کی رہائی اور پیدائش میں آسانی وغیرہ میں تاثیر رکھتی ہے اور اس کی رطوبت اور اثر قبولنے کی صلاحیت تمام نیک و بد تصرفات میں تاثیر رکھتی ہے نتیجتاً پہلا طریقہ قابل ترجیح ہے۔ (اہل مشرق کا موقف زیادہ قوی ہے)



## ابوالعباس بونی کا قول:۔

ابوالعباس بونی نے اصول وضوابط میں ایک تیسرے طریقہ کا ذکر کیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ حکمائے متقدمین اس معاملہ میں باہم متفق ہیں کہ

1۔ زحل کیلئے مثلث ہے
2۔ مشتری کیلئے مثمن ہے
3۔ مریخ کیلئے مخمس ہے
4۔ شمس کیلئے مسدس ہے
5۔ زہرہ کیلئے مسبع ہے

6۔ عطارد کیلئے مربع ہے

7۔ قمر کیلئے مسبع ہے

اس طریقہ والے نے ستاروں کی طرف اوفاق نسبت میں ترتیب کا لحاظ نہیں رکھا اور ہر وفق کی بنیاد کی پہچان اس کی مفتاح (کھولنے والی) اور مغلاق (بند کرنے والی) کا مجموعہ ہے۔ پس یہ دس ہوگا اسے اس کے ضلع کی نصف ساعت سے ضرب دی جائے گی تو حاصل ضرب 15 ہوگا اور وہ سب سے چھوٹا عدد ہوگا جسے اس میں اتارا جائے گا۔ پس اسے ضلع سے ساقط کردیا جائے گا تو باقی 12 رہ جائے گا اور یہ اس کی بنیاد ہے اور وہ بارہ کا عدد ہے اور وہ اس کی بنیاد ہے اب جو عدد آپ مثلث میں ڈالنا چاہیں اس میں سے اس کے ضلع کو گرادیں جو کہ بارہ ہے۔ اب باقی کے تین بغیر کسر کے لے لیں پس یہ اس کی مفتاح (کھولنے والی) ہے۔ آخر تک اسی قاعدہ پر چلتے جائیں اور ایک کا اضافہ کرتے جائیں اور اگر اس میں کسر آئے گی تو یہ صحیح مثلث نہ بن سکے گی کیونکہ یہ فرد الفرد (ایک کا ایک) ہے۔ باقی اوفاق کو بھی اسی پر قیاس کرلیں۔



## غزالی کی طرف نسبت اور

ایک سے یہ بھی ہے کہ یہ مثلث زیادہ تر امام غزالی کی نسبت سے مشہور ہے۔ اس کے باوجود کہ امام غزالی نے اسے ایجاد نہیں کیا بلکہ یہ آصف بن برخیا کی اختراع ہے بلکہ اصل بات یہ ہے کہ یہ مثلث حضرت آدم کی انگوٹھی پر تھی جبکہ وہ آپ کا عدد تھا اور اسی کے ساتھ حضرت سلیمان علیہ السلام کی بادشاہت مکمل ہوئی۔ آپ کے بعد یہ یکے بعد دیگرے قوموں میں منتقل ہوتی رہی۔ حتیٰ کہ یونان کے حکماء کے پاس پہنچی۔ پھر اٹھانے والے اسے پھیلاتے رہے۔ یہاں تک کہ یہ امام غزالی کے پاس پہنچی۔ تب یہ ایک حرفی تھی اور اس کی صورت یوں تھی




آپ نے اسے مربع کی شکل دی اور اسے کھیٰعص حمعسق کے اعداد پر جاری کیا اور اس کے لئے پانچ آیات نکالیں جنہیں ہم نے بیان کردیا ہے۔ اس طرح اس کی نسبت امام غزالی کی طرف ہوگئی۔



## امام غزالی نے فرمایا:

میں کافی عرصہ شہر و دیار میں ایک انگوٹھی کی جستجو میں پھرتا رہا جو حضرت سلیمان علیہ السلام کے سامنے ہوتی تھی اور اس میں اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم تھا۔ وہی جو حضرت ادریس علیہ اسلام کی انگوٹھی میں بھی تحریر تھا لیکن میں کامیاب نہ ہوسکا۔ حتیٰ کہ میں بلخ کے تخت تک پہنچ گیا جونہی میں وہاں پہنچا تو میں نے مذکورہ انگوٹھی کے بارے میں پوچھنا شروع کیا حتیٰ کہ مشائخ میں سے ایک شیخ کی طرف میری رہنمائی کی گئی۔ میں نے اس سے بھی اس کے متعلق پوچھا تو اس نے مجھے ہاں میں جواب دیا اور کہا کہ وہ مقدس انگوٹھی میرے پاس ہے چنانچہ میں اس کی خدمت میں کمربستہ ہوگیا۔ پھر اس نے مجھے انگوٹھی دے دی اور ساتھ ہی مجھے وصیت کی کہ:

1۔ جاہل لوگوں سے چھپا کر رکھنا۔

2۔ غیر مستحق لوگوں سے اسے بچا کر رکھنا۔

3۔ تمام جاہل لوگوں سے اس کی حفاظت کرنا کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم ہے پس جو بھی اس مقدس انگوٹھی کے پاس پہنچ گیا وہ اپنے دین کو کھیل تماشے کی نظر نہیں کر سکے گا۔

## منتوجیہ کے مصنف نے کہا:

ابو حامد الغزالی کی انگوٹھی کی شرح میں کہا کہ غزالی کو جو کچھ بھی حاصل ہوا وہ صرف اور صرف اس انگوٹھی کی برکت سے حاصل ہوا اور اسی طرح وہ تصرفات ہیں جو انہیں اس انگوٹھی کی وجہ سے حاصل ہوئے اور یہ کہ جس نے اسے پہچان لیا اس نے اسم اعظم کو پہچان لیا لیکن اسے نیکی بدی کا ہر پسندیدہ کام اور حسب مرضی ہر کام کرتے سے باز رکھنا چاہیے اس صورت میں اس پر چند معتبر شرائط عائد کر دی جائیں۔ ورنہ اسم اعظم تو دو دھاری تلوار کی طرح ہے۔ جہاں بھی اور جس طرف سے بھی ضرب لگاؤ گے کاٹ دے گی اس کی اور بے شمار بڑی بڑی تاثیریں ہیں لیکن یہاں اختصار سے کام لیا۔

## اس وفق کی عجیب باتیں:

یہ کہ اس وفق میں عالم علوی (اوپر والے عالم) اور عالم سفلی (نیچے والے عالم) کے اسرار و رموز پنہاں ہیں۔

(۱) اور وہ یہ کہ الف واجب الوجود (ہر جگہ وہی ذات ہے) اور فرد المعبود (یعنی صرف ایک ہی عبادت کے لائق ہے) کی طرف اشارہ ہے۔

(ب) باء کا اشارہ دنیا و آخرت یعنی ہر جوڑے کی طرف اشارہ ہے جسے اللہ تعالی نے پیدا فرمایا جیسے نور و ظلمت، موت و حیات اور خیر و شر وغیرہ۔

(ج) تمام موجودات جس کا ذات واجب الوجود نے محاصرہ کر رکھا ہے جو ہر و غرض اور تین مخلوقات کی طرف اشارہ ہے یعنی معدنیات، نباتات، حیوانات اور اس طرف بھی اشارہ ہے کہ یہ وہ پہلا عدد ہے جو محض اس بنا پر منفرد ہے کہ واحد عدد ہی نہیں جبکہ عدد وہ ہوتا ہے جو اکائیوں سے مرکب ہوتا ہے اور شارع علیہ السلام نے کئی احکام میں تین پر منحصر رکھا، یہ بہت بڑی دلیل ہے کہ اس میں کئی ایک اسرار ودیعت کئے گئے ہیں جنہیں اللہ تعالی اور اس کے رسولؐ کے سوا کوئی بھی نہیں جانتا۔

(د) دال: عناصر اربعہ، اطراف اربعہ، ریاح اربعہ (چاروں ہوائیں) ملائکہ اربعہ، خلفائے اربعہ کی طرف اشارہ کرتی ہیں۔

(ہ) ہا: پانچوں [illegible] روحانیت خمس یعنی جبرئیل، میکائیل، اسرافیل، عزرائیل اور روح کی طرف اور کھیعص اور حمعسق کی طرف اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کی طرف اشارہ ہے۔

(و) چھ دنوں کی طرف اشارہ ہے جس میں اللہ تعالی نے زمین و آسمان پیدا کیے اور جہات ستہ (چھ اطراف) کی طرف اشارہ ہے۔

(ز) زا کا اشارہ سات آسمانوں، سات زمینوں، سات ستاروں ہفت اقلیم (سات بادشاہتوں) کی طرف اشارہ ہے۔

(ح) حاء کا اشارہ ہے عرش اٹھانے والے 8 فرشتوں کی طرف جنت کے 8 دروازوں کی طرف۔

(ط) طاء کا اشارہ نو آیات اور نو افلاک کی طرف ہے۔

پس اس طرح ان [illegible] میں سے ہر ایک حرف [illegible] کے قائم مقام جیسے عدد، اسم

اور نقطہ کو وضع کرتے وقت متعین کر دیا جاتا ہے اور ضروری ہے کہ وضاحت کرنے والا جس کے ساتھ اسے اشارہ کیا گیا ہے اسے نمایاں کرے تاکہ ہندسوں کا پرکرنا بہترین طریقے پر ہوسکے اور اس کے لطائف میں سے یہ بھی ہے کہ انبیائے کرام علیہم السلام کا قرعہ نکالنا یعنی ان کے اسماء سے نو کی طرح سے بقیہ حروف میں سے قرعہ نکالنا اس کی وجہ یہ ہے کہ 1 اور 9 کے درمیان کا حصہ تمام انبیاء کے اسماء اور تمام اسرار پر مشتمل ہے۔ کیونکہ ان میں سے ہر ایک کو جب 9 پر تقسیم کیا جائے تو جو کوئی بھی بچے گا وہ 9 سے باہر نہ جائے گا۔

## معرفت غالب :۔

غالب کی پہچان اس کے ہندسوں سے ہوتی ہے کیونکہ جب بھی ان اعداد میں سے بعض اعداد متنازعہ اسماء سے باقی بچیں گے تو غالب کی پہچان مغلوب سے ہو جائے گی کیونکہ مفردات یعنی اَ جہـــز ط اپنے اوپر اور نیچے والے افراد پر غالب آتے ہیں۔ ( اَزَ بْ یَسَغْکَ جَزَاطٗ مُدُزَصَ ھَفَ تَجَدُ غَشْ خَعُ ثَغَظَ ) اور جو ان کے ماتحت جوڑے ہوں گے ان پر بھی غالب آئیں گے اور وہ یہ ہیں۔ ( ب د و ح ) یہ بھی اپنے سے اوپر والے ازواج اور اپنے سے نیچے والے افراد پر غالب آئیں گے۔ اگر ازواج مساوی ہوں تو مطلوب غالب آئے گا اور اگر افراد غالب ہوں تو طالب غالب آئے گا اور اگر فردیت و زوجیت میں اختلاف ہو تو جس کی اکثریت ہوگی وہی غالب ہوگا۔

## اس کے فوائد:

یہ کہ جب تجھے معلوم ہو جائے کہ تیرا دشمن غالب ہے تو ازواج و افراد اس کے خلاف جو غالب ہوں [illegible] مدد لے سکتے ہو بشرطیکہ تجھے اس سے پہلے یقین ہو جائے کہ اس

پر غالب کون آ سکتا ہے۔ پھر تم اس کی طرف ایک ایلچی بھیجو گے اور جو کچھ ان دو مشہور شعروں میں کہا گیا ہے اس کے مطابق عمل کرو گے وہ یہ ہیں۔

**اَرَیٰ الزَّوجَ وَالاَ فرادَ یَسمُوا اَقُلهَا۔ وَاَکثَرُهَاعِندَالتَّخَالُفِ غَالِبُ**
**وَیَغلِبُ مَطرُوحٌ اِذَاالزَّوجُ اِستَوَیٰ۔ وَعِندَاستِوَاءِ الفَردِ یَغلِبُ طَالِبُ**

ترجمہ (۱) میں دیکھتا ہوں کہ ازواج اور افراد میں

(۲) اگر اختلاف ہو یا مخالفت ہو تو جو اکثر ہوگا غالب آئیگا۔

(۳) اگر ازواج برابر ہوں گے تو مطلوب غالب آئیگا۔

(۴) اور اگر افراد برابر ہوں گے تو طالب غالب آئے گا۔

## مثلث کے فوائد:



میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اسے پورے طور پر پُر کیا جائے اور درمیان سے خالی رکھا جائے پس اس کا پورے طور پر پُر کرنا کئی طریقوں سے ہے۔ ان میں سب سے مشہور طریقہ وہی ہے جو اس کی تعمیر میں رائج ہے اور یہ وہی طریقہ ہے جو حجۃ الاسلام ابو حامد الغزالی رضی اللہ عنہ سے منسوب ہے اور وہ سب فوائد جو میں نے تین بابوں میں ذکر کئے ہیں وہ بھی اسی سے تعلق رکھتے ہیں اور وہ یہ ہیں کہ

اس کی چال تین ادوار میں مکمل ہوگی۔

**پہلا دور:۔**

یہ کہ آپ چاہتے ہیں کہ درمیانی گھر سے نیچے گھر شروع کریں اور یہ نچلی لائن سے دوسرا گھر

ہے کچھ اس پر نچلے کا غلبہ ہوگا تو اس کا کوئی وجود نہیں رہے گا۔ اس وقت آپ دائیں طرف والی طولی لائن کے اوپر والے خانے میں دو لکھیں گے اس طولی لائن سے جس سے وہ گھر بنایا گیا ہے اس خانے میں ایک ہے پس اعلیٰ لائن سے پہلے خانے میں ہوگا۔ پھر اس گھر کا کوئی علیحدہ وجود نہ ہوگا جسے اس نے علیحدہ کیا ہے۔ پھر آپ عرضی دوسری لائن سے آخری خانے میں 3 لکھیں گے۔ اس طرح یہ تیسرے گھر میں ہوگا مگر دوسری عرضی لائن سے اس طرح تین اعداد کے پورا ہونے سے پہلا دور بھی مکمل ہو گیا پھر آپ۔

## دور ثانی

کا آغاز کریں گے۔ دور اول کی شکل میں آپ تیسری طولی لائن آخری گھر سے نچلی طرف کیلئے تین خانے گنیں گے۔ یہ دو پر ختم ہوگی پس آپ تین کو مکمل کرنے کیلئے اس کے اوپر سے گننا شروع کریں گے پس یہ گھر جو اس کے اوپر ہوگا تیسرا ہوگا۔ اور یہ دوسرے دور کی ابتداء ہوگی پس آپ اس کے متصل وہ لکھیں گے جہاں دور اول میں لکھنا ختم ہوا تھا۔ میری مراد ہے 4 چار لکھیں گے۔ پھر وہ گھر جسے الگ کیا گیا ہے اور وہ درمیانی ہے پھر اس درمیانی حصے کی باری آئے گی پس وہ سب سے نچلی عرضی لائن میں پہلا گھر ہے اس کے ساتھ ہی دور ثانی ختم ہوا پھر آپ۔

## تیسرا دور:

پھر تیسرا دور شروع ہوگا اور اس طرح کہ آپ دور ثانی کے آخری گھروں سے گننا شروع کریں اور نچلی عرضی لائن سے وہ پہلا گھر ہے تین گھر اس کے طول کی جیت پر ہوں گے۔ اس صورت میں اس طولی لائن سے وہ دوسرا گھر ہے۔ اس گھر میں آپ 7

سات لکھ دیں۔ اس کے بعد کسی معتبر طریقہ سے اس گھر کیلئے کوئی حصہ نہیں پھر آپ نچلی عرضی لائن میں آٹھ 8 لکھیں گے اس کے بعد اس کا بھی کوئی حصہ نہیں۔ پھر آپ دوسری طولی لائن سے سب سے اوپر والے گھر میں نو 9 لکھیں، پھر یہ اوپر والی عرضی لائن کے گھروں کے دوسرے گھر میں ہوگا۔ اب اس کی ترتیب وصورت مکمل ہوگئی۔

حرفی اس طرح

| د | ط | ب |
|---|---|---|
| ج | ه | ز |
| ح | ا | و |

عددی اس طرح

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |



یا اس طرح

| ••• | •••• ••••• | •• |
|---|---|---|
| ••• | ••• •• | •••• •• |
| •••• •••• | • | ••• ••• |

## دیگر طریقے:

اس [illegible] کے اور بھی طریقے ہیں جن میں سے سات طریقوں کا ذکر میں نے سر المالوف میں کیا اس طریقہ کے علاوہ کیونکہ اس [illegible] آٹھ طریقے ہیں لیکن [illegible] کے فوائد سے

تعلق بڑھا اور وسط خالی کی تعبیر کی ضرورت محسوس ہوئی تو اب میں اسے ایک نئے طریقے سے پیش کرتا ہوں اور وہ بحذاروجط کہلاتا ہے اس کی صورت یہ ہوگی۔

اس طرح

| ج | ح | ا |
|---|---|---|
| ز |  | ه |
| ب | د | و |

یا اس طرح

| ۳ | ۸ | ۱ |
|---|---|---|
| ۷ |  | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۶ |

یا اس طرح

| • • | • • • •<br>• • • • | • |
|---|---|---|
| • • •<br>• • • |  | • •<br>• • |
| • • | • •<br>• • | • • •<br>• • • |

اور اس کے اور بھی طریقے ہیں ان کے متعلق ہم نے مختصر عرض کر دیا، رسالے کے آخر میں انشاء اللہ ہم اس کے چند نقوش ذکر کریں گے۔

## وفق پر عمل کرنے کیلئے

ان فوائد میں سے ایک یہ کہ وفق پر عمل پیرا ہونے کیلئے اس فن کے مسائل پر گفتگو ضروری ہے یعنی اس کے صحیح ہونے کی شرائط کا ذکر جن کے بغیر یہ عموماً اثر انداز نہیں ہوتا اور اس کے مکمل کرنے یا مکمل ہونے کی شروط۔

# شروط صحت

وفق کے صحیح ہونے کی شروط 20 ہیں۔

1۔ ہمت، صدق توجہ اور پکا اعتقاد جس سے جواب حاصل ہونے تک ذرہ بھی شبہ نہ آنے پائے اور یہی سب سے بڑی شرط ہے کیونکہ بعض اوقات اس کی دیگر شرطوں کے علاوہ یہ ایک ہی شرط حصول مقصد کیلئے کافی ہو جاتی ہے پھر دوسروں کے برعکس اس پر اس شرط کے علاوہ کوئی شرط مرتب نہیں کی جاتی، اس میں حکمت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عادت طیبہ ہے کہ وہ ان لوگوں کو تاثیر عطا کرتا ہے جو اپنے مطلوب کی طرف پورے دھیان سے محو ہوتے ہیں۔ پس عاملین کے عمل کے زور کے حساب سے مطلوبہ امور اثر قبول کرتے ہیں اور کامیابی کا راز سارے کا سارا اس یقین اور حسن ظن پر منحصر ہے جو آپ کو اپنے رب، اس کے اسماء حسنیٰ اس کی آیات اور احادیث (جو ان اعمال کی متقضی ہیں) پر ہے اس کے لئے میں دعا کرتا ہوں اور آپ لوگ دعا کی قبولیت پر یقین رکھیں۔

2۔ (اس خدمت پر ہمیشہ کمر بستہ رہنا) اور جلد بازی سے کام نہ لینا کیونکہ ہوتا یوں ہے کہ ایک وفق کی خدمت ایک یا دو بار کی جاتی ہے جبکہ اس وقت اس کا نتیجہ

سامنے نہیں آتا پس اسی وقت مایوسی چھا جاتی ہے اور وہ عمل چھوڑ دیا جاتا ہے بلکہ اس صورت میں واجب ہے کہ عمل کو دوبارہ کیا جائے اور اس پر ڈٹے رہیں یہاں تک کہ نتیجہ سامنے آ جائے۔ جیسا کہ کہا گیا ہے ضروری ہے کہ اس علم کے راستے کا طالب عشق کے راستے کے عاشق کی طرح ہو جس سے اس کے معشوق نے تا حال جی بھر کے کلام بھی نہ کیا ہو اور اگر وہ اس کے راستے میں اس کی جستجو میں بیٹھا ہو لیکن اسے پا نہ سکا ہو ہاں اگر وہ اپنی جستجو کو بڑھاتا رہے تو وہ اسے ضرور پالیگا اگرچہ وہ وقت ذرا دور ہو بس یقینی بات ہے کہ وہ اسے مل جائیگا اور مشہور ضرب الامثال میں سے ہے کہ جس نے جستجو کی اور کوشش کی اس نے پالیا اور یہ بھی ہے کہ جس نے راحت کو پسند کیا (جدوجہد کی بجائے) وہ راحت سے محروم رہا۔

3۔ کتمان اپنے آپ کو چھپانا کیونکہ آپ اس عمل کو کسی خالی جگہ پر کریں گے جس میں آپ کو کوئی نہ دیکھ سکے اور یہ کہ آپ کسی سے نہیں کہیں گے کہ میں ایسا اور ایسا عمل کرتا ہوں اور میں فلاں کے ساتھ ایسا کرنے والا ہوں کیونکہ اس سے علم ضائع ہو سکتا ہے۔

4۔ طہارت: عمل کی حالت میں کپڑے، بدن اور جگہ پاک و صاف ہونا ضروری ہے۔

5۔ تقویٰ: اس سے مراد یہ ہے کہ حلال کھانا، مخلوق خدا کو اذیت و گزند نہ پہنچانا۔ ان کی اذیت برداشت کرنا، جھوٹ، غیبت اور چغلی کو ترک کر دینا۔ سچائی کو ہر صورت اپنانا اور عام و خاص مخلوق کی بھلائی و غم خواری کرنا اور ان کی طرف نرمی اور مہربانی کی نظر سے دیکھنا اسی لئے یہ سر المکتوم میں مذکور ہے اور اس پر تمام علماء و حکماء کا اتفاق ہے کہ اس عمل والا جب بھی بھلائی کی طرف پیش قدمی کرے گا اور بھلائی کا ارادہ کرے گا تو وہ اپنے اکثر کاموں میں کامیاب ہو گا کیونکہ جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے اللہ تعالیٰ

ہر چیز اسکے تابع کر دیتا ہے اور ہر مخلوق اس کی فرمان برداری کرتی ہے۔

6۔ خلو المعدۃ من الطعام: یعنی معدے کا کھانے سے خالی رہنا جو ضروری کے علاوہ کیونکہ معدے کے ہلکا پھلکا ہونے میں خوشی و مسرت ہوتی ہے اور اعمال صالح کے دوام و تسلسل کیلئے ایک قوت حاصل ہوتی ہے کیونکہ جب معدہ بھر جاتا ہے تو نفس آرام اور نیند کی طرف مائل ہوتا ہے اور کسی بھی مشقت اور تھکاوٹ کو ناپسند کرتا ہے ایسا کرنے سے بدن کو عبادت اور دیگر کاموں میں ایک ایسی سستی لاحق ہوتی ہے جس کے بغیر چارہ نہیں اور سنت میں ہے کہ ابن آدم نے اپنے پیٹ سے بڑھ کر کوئی برا برتن نہیں بھرا۔ حکماء نے اس بات پر اتفاق کیا ہے کہ اگر معدہ بھر جائے تو فطانت و ذہانت چلی جاتی ہے۔

سقراط نے اپنی کسی کتاب میں اپنے ایک شاگرد سے کہا۔ سنو عزیز موسیقی کے سازوں کی طرف دیکھو کہ کس طرح ان کے پیٹ خالی ہیں اور کس قدر ان کی خوبصورت آوازیں ہیں۔



## 7۔ حیوانات کا گوشت کھانے سے اجتناب:

حیوانات کا گوشت اور جو کچھ ان میں سے نکلتا ہے کھانے سے گریز کرنا اور وہ اشیاء کھانا جس کی ناپسندیدہ بو ہو جیسے لہسن، بلکہ اگنے والی زیتون یا نمک کے ساتھ روٹی کھانے پر اکتفا کرنا۔ سب سے بہتر یہ ہے کہ کمزور آدمی بغیر چھلکے کے بادام کھائے اور سرخ منقی تھوڑے سے مغز کے ساتھ روغن بادام کھائے۔

8۔ سرکار مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام آپ نے فرمایا: ہر دعا زمین و آسمان میں حجاب میں رکھی جاتی ہے۔ حتیٰ کہ مجھ پر درود شریف پڑھا جاتا ہے۔ جب مجھ پر درود شریف آجاتا ہے تو دعا اوپر چلی جاتی ہے۔

## 9۔ طلب لائق:

یعنی ایسی چیز طلب نہ کرے جو عقل و عادت کے لحاظ سے ممنوع ہو یا کوئی ایسی حقیر چیز جس کا حصول اس کے سوا بھی ممکن ہو کیونکہ پہلی بات تو حکمت الٰہی کے خلاف پڑتی ہے اور دوسری بات کھیل تماشا اور اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ کی توہین ہے۔

10۔ کام کے وقت غفلت اور غلطی سے گریز اور ضروری ہے کہ کام کرنے والا کام کرتے وقت مال، اہل و عیال خوشی اور غم سے خالی الذہن اور فارغ البال ہو۔

11۔ اسمائے ذات کو باقی اسماء پر مقدم کرنے میں ذکر کے قواعد کا لحاظ رکھنا۔ اسماء کو ارادے سے پڑھنا اعداد کی صورت میں حساب نہ کرنا اور نہ ذکر کرنا۔ آیات رسم اور مطلوب میں سے مذکور کے مابین نسبت کا لحاظ رکھنا اور مذکور کی محفوظ حفاظت کرنا ور اس میں کوئی گناہ نہیں۔ کتاب کریم یا لوح محفوظ یا ان کے علاوہ کسی میں نظر سے تلاوت کرنا کافی نہیں کیونکہ یہ دل کو مشغول کرتی ہے اور تکمیل تکسیر کی سے نفس کو روکتی ہے۔

12۔ وفق یا اس کے نقش کی لکھائی میں اضلاع کی مساوات کے سلسلہ میں وفق کے اصول و ضوابط کا لحاظ کرنا اس طرح کہ اس میں کسی قسم کا کوئی فرق نہ ہو نہ عرض میں نہ طول میں نہ اندرونی حصہ میں جبکہ ضروری ہے کہ مربع بناتے وقت ہر مربع مساوی ہو۔ اس طرح کہ وہ تو خارج ہو لیکن اس کے گھر بندسوں کے اعتبار سے داخل ہوں کیونکہ مربع جب (بعدوں کے) ابعاد کے اعتبار سے ارواح یعنی اعداد کے طبعی تناسب سے بھرا ہو تو اس سے جو تاثیر پائی جائے گی وہ اس تریاق کی طرح ہوگی۔ فوراً اپنی ساعت سے چلتی ہے اور اسی میں اس زہر کی طرح ہوتی ہے جو پھیل کر اپنی سرفی خاصیت سے فوری طور پر قتل کرتا ہے۔ اس وقت چار کیفیات پر مشتمل ہوگی۔ یعنی حرارت، ٹھنڈک، رطوبت اور خشکی بھی چھ سمتوں پر ہوگی یعنی اوپر نیچے آگے اور پیچھے شمال اور جنوب اس کے علاوہ حدوں کے لحاظ سے اعداد ہندسی قلم سے لکھے جانے چاہئیں کیونکہ اس میں خاص راز ہے

جیسا کہ اس پر اہل حکمت نے مخالف کے خلاف بیان دیا ہے کیونکہ وفق میں طبعی ترتیب سے چلنا اعداد کے تسلسل پر موقوف ہے۔ اس لئے یہ صحیح نہیں کہ وفق کی کوئی ایسی شکل وضع کی جائے جو انتقال کے مراتب سے آشنا نہ ہو۔ اگرچہ اسے اس کی اصلی ہیئت پر کوشش و کاوش سے نقل کیا جائے اور خیالی بنیاد پر نہ ہو۔ اگر وفق عددی ہو تو اس وفق میں کسی اصلی اور بعینہ عدد کا اعادہ نہ ہونے پائے اور اگر حرفی ہو تو کوئی حرف بعینہ مرتب کیا ہو۔ اس کا اعادہ نہ ہو اور اگر اسم ہو یا کوئی آیت ہو بعینہ دونوں میں کوئی تبدیلی واقع نہ ہو یعنی اعادہ یا تکرار نہ ہو۔

13۔ مبالغہ اور کوئی عملی نمونہ پیش کرنے کے لئے اتنی ہمت اور جدوجہد خرچ کی جائے جو کسی انسان کے نام پر کوئی عظیم کارنامہ انجام دینے کے لئے سوچی جاسکتی ہے۔ مثلاً اس کی مشابہت پر کوئی ایسا کارنامہ سرانجام دیا جائے جو ممکن ہو۔ یہ شرط اس لئے خاص ہے کہ اس میں طالب اور مطلوب یا دونوں کی صورت کا تصور پایا جاتا ہے اور یہ معینہ شرائط میں سے مطلوبہ مقصد حاصل کرنے کیلئے سب سے بڑی شرط ہے۔

14۔ مطلوب یا طالب شخص کی شکل، رنگ، صورت، اس کے تمام حالات اور اس کی متعین کردہ حیثیت مثلاً لمبا ہونا اور چھوٹا ہونا وغیرہ کی تشخیص و تفتیش کرنا ضروری ہے۔ اگر آپ سب کچھ جاننے سے معذور رہوں تو پھر اگر آپ جان سکیں تو مطلوب کے نام اور اس کی والدہ کے نام پر ہی اکتفا کرلیں۔ ورنہ والدہ کی جگہ حضرت ''حوا'' کا نام ہی کافی ہوگا۔ یہ بھی نہ ہو تو دو شخصوں کے مابین دونوں کے نام جمع کرلینا بھی قوی ہے۔

15۔ اپنی غالب طبع کے تقاضے کے مطابق عمل سے تصرف کرنا۔ یہ کہ اسے گھاس کے نیچے دفن کرے یا جب اس پر غالب ہو تو آگ جلانے کی جگہ (چولہے وغیرہ) کا دفن کرے یا اس کا طالع بادی ہو تو کسی اونچی جگہ پر ہوا میں معلق کرے جہاں اس پر ہوائیں چلتی رہیں اور وہ ہوا کے اثر [illegible] سے حرکت کرتا رہے مطلوب یا طالب کے پاس ہو یا اسکے

کپڑے میں ہو اور وہ اس پر غالب ہو یا اس کا طالع بادی ہو تو اسے موم میں ڈبو دیا جائے یا کسی سوراخ والی لکڑی میں رکھا جائے یا کسی سینگ میں پھر اس کے منہ کو بند کر دیا جائے۔ جس سے اس میں پانی کا داخلہ بند کر دیا جائے اور اس کو پانی میں پھینکا جائے کیونکہ اسے حل کرنے کی ضرورت ہے یا اسی طرح کسی چیز میں پھینک دیا جائے۔ اگر وہ اس پر غالب ہو اور اس کا طالع آبی ہو یا اسے کسی زمین میں ایسی جگہ دفن کر دیا جائے جس کا تعلق مطلوب سے ہو یا بیٹھے ہوئے یا گزرتے ہوئے یا کسی قبر میں یا کسی حمام کی مٹی میں یا ایسی ہی کسی اور جگہ میں دفن کر دیا جائے۔ اگر وہ اس پر غالب ہو یا اس کا طالع آبی ہو۔

16۔ اعمال کا مناسب معدنوں یا ان کی قائم مقام جگہوں پر لکھا ہونا ضروری ہے جبکہ اس فن کے تمام اعمال سات سیاروں کی طرف ہی لوٹتے ہیں اور ہر کوکب کی ایک نہ ایک کان (معدن) ہے جو اس کے ساتھ مخصوص ہے لہٰذا وہ اعمال جو اس کی طرف منسوب ہوں وہ صرف اسی کان (معدن) میں لکھے جائیں گے جو اس کی طرف منسوب ہوگی۔ بشرطیکہ وہ پائی جائے ورنہ اس کے ساتھ طبعی موافقت کی وجہ سے اس میں لکھے جائیں گے جو اس کے قائم مقام ہوگا۔

(۱) پس قمر کیلئے چاندی ہے لیکن اس پر قادر نہ ہو تو پھر پاکیزہ قلعی ہے (۲) عطارد کیلئے اس کے عقد کے بعد عید ہے تاکہ نقش اور کتابت اس پر جاگزیں ہو۔ (۳) زہرہ کیلئے تانبا ہے۔ (۴) سورج کیلئے سونا ہے، اور اس کا بدل مینڈھے کی قربانی جسے زعفران سے رنگا ہوا ہو۔ پس زرد ریشم جو سرخی مائل ہو۔ (۵) مریخ کیلئے لوہا ہے۔ اس کا بدل سرخ پتھر ہیں۔ جیسے سرخ یاقوت اور سرخ مرجان پس جانوروں (مویشیوں) کی کھالیں گرم ہوتی ہیں جیسے شیر اور چیتا۔ (۶) مشتری کیلئے قلعی ہے۔ اس کا بدل بکرے کی قربانی ہے پس کتان باریک کپڑا جو پانی کے پتھر کے نام سے مشہور ہے اور خرقہ کتان ہی سے بنتا ہے۔ (۷) زحل کیلئے سیسہ ہے اور اس کا بدل کالے پتھر ہیں یا بالکل سیاہ یاقوت جو کچھ اس

میں ہے وہ زمین کا مزاج ہے اور سقراط کے نزدیک معادن (کانیں) جن پر اعمال نقش کئے جاتے ہیں۔ان میں صرف پاکیزگی کی شرط رکھی جاتی ہے لیکن افلاطون کے نزدیک یہ شرط نہیں لگائی جاتی۔مگر حق بات وہی ہے جو سقراط نے کہی جیسا کہ اصول وضوابط میں البونی نے ذکر کیا ہے۔

میں نے اپنی کتاب سرالمالوف میں ان معادن کی پاکیزگی وصفائی کے متعلق سب کچھ بتا دیا ہے۔اگر آپ چاہیں تو اس کی طرف رجوع کریں اور میں نے عدد کے عقد کی کیفیت کا بھی ذکر کیا ہے اور یہ شرط اس لئے لگائی گئی ہے تاکہ حروف کے اسرار منکشف ہوں اور یہ کسی راز کے ظاہر ہونے کیلئے ان معادن کی صفائی وہ پاکیزگی سے بہتر ہے۔ہاں مگر کئی ایک اس سے مستثنیٰ ہیں کیونکہ حروف اور اعداد کا راز بہت بڑا راز ہے۔

17۔ مجسم ہے اور یہ معدنی یا پتھر لکھی ہوئی یا نقش کی ہوئی ہر چیز کے ساتھ خاص ہے۔جب یہ صورت ہو تو مجسم کو کسی ایسے تاگے سے لٹکانا ضروری ہوتا ہے جس کا رنگ ستاروں کے رنگ سے ملتا ہو۔جو کسی زائچہ شناس کی مناسبت سے تین عودوں سے ایک کیفیت معلومہ پر ہو۔اگر ستارہ شناسی کے وقت طالع ناری ہو تو خوشبو والی لکڑیاں زیتون کی شاخیں ہوں گی یا زائچہ بادی ہو تو سفر جل (بہی) سے ہوں یا اگر آبی ہو تو انار کی شاخوں سے اور اگر خاکی ہو تو پھر بادام سے جبکہ درخت سے تازہ کاٹی جائیں گی اور سفر جل (بہی) سے سدرہ (بیری) اور انار سے لیموں اور بادام سے خوبانی ہوتی ہے۔برابر ہے اگر کام بہتر مقاصد کیلئے ہو بعض لوگ بہی کو نیکی اور بھلائی کے تمام کاموں کیلئے سفر جل کو لازمی قرار دیتے ہیں اور اس میں برجوں کا بھی لحاظ نہیں رکھا جاتا اور اس کے برعکس انار کو تمام برائی کے کاموں کیلئے ،اب رہے کواکب کے رنگ یعنی اعمال جو ان کی طرف منسوب ہوتے ہیں نہ کہ ان کے رنگوں کی طرف۔

پس (۱) زحل کیلئے سیاہ (۲) مشتری کیلئے سبز (۳) مریخ کیلئے سرخی ، (۴)

شمس کیلئے زردی، (۵) زہرہ کیلئے کالا سیاہ، (۶) عطارد کیلئے نیلا، (۷) قمر کیلئے سفیدی ہے۔ ستارہ شناسی اور اس کی شرائط پر بقیہ گفتگو میری کتاب سر المالوف میں ہیں۔

18۔ کواکب کیلئے بخور ضروری ہے۔ (۱) ہر ٹھنڈی چیز خشک ہوتی ہے جیسے کافور کیونکہ یہ زحل کے بخور کی اصلاح کرتا ہے اور (۲) ہر معتدل گرمی کی طرف مائل ہوتا ہے جیسے مصطگی سفید کیونکہ وہ مشتری کیلئے اصلاح کرتا ہے۔ (۳) ہر گرم چیز خشک ہوتی ہے جو اپنی خشکی میں حد سے نہیں بڑھتی۔ جیسے سونٹھ کیونکہ یہ مریخ کیلئے اصلاح کرتی ہے (۴) اور مریخ کیلئے وہ اصلاح کرتی ہے جو گرم خشک ہو لیکن خشکی میں بہت زیادہ خشک ہو جیسے سفید مرچ (رائی سیند) اور حرمل، (۵) اور زہرہ کیلئے وہ چیز اصلاح کرتی ہے جو حقیقی معتدل مزاج ہو، جیسے نمود اور مصطگی۔ (۶) عطارد کیلئے وہ چیز مصنع ہے جو دوسری چیز کے ساتھ بڑی جلدی سے گھل مل جاتی ہے۔ جیسے بہنے والی گوند۔ (۷) اور چاند کیلئے اصلاح وہ چیز کرتی ہے جو ٹھنڈی تر ہو جیسے لوبیا کے واضع اطباء نے یہی کیا ہے البتہ بعض باتیں قابل غور ہیں اور جس کو طب سے تھوڑا سا بھی مس ہے وہ اسے جانتا ہے اور یہ اس صورت میں ہے جب ہم باریکی میں جائیں۔ ورنہ یہ مسلم بات ہے کہ ہر بخور عمدہ بو رکھتی ہے۔ جیسے عود، زعفران اور صنوبر کیونکہ یہ اچھے اعمال کے بخورات کی اصلاح کرتا ہے۔

اور جس کی بو گندی ہوتی ہے جیسے لہسن، پیاز اور ہینگ کیونکہ یہ برے کاموں کے بخور کی اصلاح کرتی ہے بلکہ مصنف نے قبس الانوار میں کہا ہے کہ صنوبر تمام بخورات کی اصلاح کیلئے کافی ہے یعنی تمام بخورات کا نعم البدل ہے خواہ وہ اعمال خیر ہوں یا اعمال شر۔

19۔ فلکی اتصال اور نجومی مناسبت کا لحاظ رکھنا۔ لہٰذا اس فن کے طالب پر یہ ضروری ہے کہ علم نجوم کے کسی جملے پر پورا یقین کرے جیسے کہ طالع شناسی اور سیاروں کے ساتھ افلاک اور جو چیز بھی کہ مزاج سے متعلق ہو مثلاً ہے اللہ ان کے شرف کا محل، اس کا

زوال، اور وبال جو اس کے محل سے وابستہ ہے۔ اس کی قربت سے کچھ اتصال کی قسمیں۔ مثلث بنانا اور مربع بنانا اور اس کی وجوہات اس کے علاوہ وہ سب کچھ جو زائچوں کے جوڑنے کی کتاب میں تحریر ہے۔ اگر کاموں کا رش اور وقت کی تنگی آڑے نہ آتی تو میں اس رسالے میں وہ سب کچھ درج کر دیتا جس سے ہر تشنہ لب سیراب ہو جاتا۔

حالانکہ میں نے سر المالوف میں ذکر کر دیا ہے جو علم حروف اور علم اوفاق دونوں کے مشتاق لوگوں کیلئے کافی ہے اور اس کی پہچان کی ضرورت اس لئے پیش آئی جس کا اس سے قبل ذکر کیا جا چکا ہے مگر تمام اعمال سات سیاروں پر مبنی ہیں جب آپ اس حقیقت سے آشنا ہو جائیں گے اور کسی کے درمیان تفریق کرنا چاہیں یا تخریب (بربادی)، بغض، شہوانی تعلقات استوار کرنا اور نیند طاری کرنا یا اسی سے ملتے جلتے اور کام کرنا چاہیں تو یہ سب کام زحل کی طرف منسوب ہیں اس کی پانچ صفات میں سے ایک صفت کو جان لیں۔

1۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ ستارہ افق شرقی میں اپنے دونوں گھروں میں سے ایک گھر میں واقع ہو اور وہ دونوں گھر جدی اور دلو ہیں اور وہ اس میں داخل ہونے والا ہے اور یہ تمام وجوہات میں سب سے زیادہ کامل وجہ ہے۔

2۔ دوسرے یہ کہ ستارہ افق مشرقی میں ہو دونوں گھروں میں جس کا ذکر ہو چکا ہے۔ اس حال میں کہ وہ اس میں داخل ہونے والا نہ ہو۔

3۔ یہ کہ ستارہ اپنے بیت شرف میں ہے اور وہ میزان ہے اور وہ اس میں داخل ہو رہا ہے اور یہ بھی سب سے کامل وجہ ہے۔ اس کے لئے اور پہلے کیلئے۔

4۔ یہ کہ ستارہ برج شرف میں ہے جیسے کہ اس کا پہلے ذکر ہو چکا ہے فرق صرف یہ ہے کہ یہ اس میں داخل نہیں ہو رہا۔

5۔ یہ کہ ستارہ ایک ایسے برج کا ہے جس میں وہ داخل ہونا چاہتا ہے۔ وہ دو گھروں کے سوا باقی برجوں میں سے ایک برج ہے اور وہ برج شرف ہے اور تمام کام جو

معاشی اصلاح، حسن انتظام، زیبائش و آرائش حسن و جمال جو لوگوں کی نظر میں ہو یا زہر کا تریاق یا کسی شرارتی اور فتنہ پرور کی زبان بند کرنے سے تعلق رکھتے ہیں اگر کرنا چاہے تو یہ سب مشتری کی طرف منسوب ہیں۔

اگر مشتری کی مذکورہ جزئیات میں سے کوئی عمل کرنا چاہیں تو آپ کا عمل اور مشتری دونوں پانچ حالتوں میں سے ایک ہی حالت میں ہونے چاہئیں۔ اسی قیاس پر جس کا ذکر زحل میں ہوا۔

وہ اعمال جن کا تعلق کسی پر غلبہ حاصل کرنے دو محبت کرنے والوں میں پھوٹ ڈالنے یا دونوں کے درمیان دشمنی اور نفرت پیدا کرنے یا گھروں یا شہروں کی بربادی یا کسی کو بیمار کردینے یا کسی کے گھر فساد بپا کرنے یا کسی کو ہلاک کرنے سے ہو یا ان میں سے جو کچھ بھی کرنا چاہے تو اس کا تعلق مریخ سے ہوگا۔ اگر آپ ان جزئیات میں سے کسی پر عمل کرنا چاہیں تو زحل پر قیاس کرتے ہوئے مریخ کی پانچ صفات میں سے ایک صفت کو ضرور ملحوظ نظر رکھیں۔

اور جن کاموں کا تعلق قہر، غلبہ، ہیبت و رعب، بادشاہی اور حکومت، شرف و عزت حاصل کرنے اور زر کثیر سے ہو تو یہ سب کچھ شمس کی طرف منسوب ہے جب آپ ان میں سے کسی عمل کا ارادہ کریں تو شمس کی حالتوں میں سے کسی حالت کو مد نظر رکھیں جیسا کہ زحل کے متعلق بیان کیا گیا اور جب مہربان ہونے، مسرت و سرود، خوشی و خرمی، نکاح اور اسی طرح کے دیگر کاموں کا معاملہ ہو تو یہ زہرہ کی طرف منسوب ہوگا۔ جب آپ ان میں سے کوئی کام کرنا چاہیں تو زہرہ کی پانچ خصوصیات میں سے کسی ایک کو پیش نظر رکھیں جن کا ذکر پہلے گزر چکا ہے۔

اور جب کو فتنے سے نکالنے یا کسی حاکم کے دل کو آپ پر مہربان کرنے یا نفسانی مرض کو دور کرنے یا کسی کی زبان بندی یا اسی ضمن میں جو کچھ چاہیں تو یہ سب عطارد کی طرف

منسوب ہے۔ جب آپ ان میں سے کوئی عمل کرنا چاہیں تو اس کی پانچ حالتوں میں سے کسی ایک حالت کو مدنظر رکھا کریں۔

اور جب کسی بادشاہ یا وزیر کے دل کو مہربان کرنا ہو یا بادشاہوں کے دفینوں میں سے کسی دفینے کو نکالنا ہو یا کسی کی زبان بندی کرنا ہو ان میں سے جو بھی چاہیں وہ قمر کیلئے ہے۔ ان میں سے جو عمل کرنا چاہیں تو قمر کی پانچ خصوصیات میں سے کسی ایک کو دھیان میں رکھیں۔

اور جب کوئی عمل دو ستاروں کی طرف منسوب ہو یا دو سے زیادہ کی طرف جیسے کسی کا گھر اجاڑنا ہو تو یہ زہرہ اور مریخ کی طرف منسوب ہوگا اور جیسے زبان بندی ہو تو یہ مشتری، عطارد، قمر کی طرف خیر کے ساتھ منسوب ہوگا۔ اس طرح کہ آپ اس جزئی کا عمل جس ستارے کو چاہیں یا جو میسر آئے اس کی صفات میں سے ایک صفت میں کریں گے اور اس دوران کہ آپ ایک ہی برج میں دو یا تین ستاروں کے ملاپ کا انتظار کر رہے ہوں جیسا کہ اعمال کی مخصوص جزئیات کے ساتھ ہر ستارے کی خصوصیت کا ذکر گزر چکا ہے اور یہ سب کچھ اس وقت ہوگا جب آپ کا ارادہ تحقیق کرنے کا ہو اور اگر آپ کا ارادہ قرب حاصل کرنے کا ہو تو سعد ثلاثہ یعنی مشتری، زہرہ اور قمر کی تمام خصوصیات میں سے کوئی خاصیت تمام اعمال صالحہ کی اصلاح کرتی ہے جیسے لوگوں کے درمیان ذلت و رسوائی کی اصلاح کرنا، اور مہربانی اور شادمانی میں سے جو بھی ہو ان میں سے ہر خصوصیت بہترین خصوصیات میں سے ہے اور اس کا تعلق زحل اور مریخ سے ہے کیونکہ وہ صرف اعمال کی اصلاح کرتا ہے اور بغض، شہوت رانی، اور اس قسم کی دوسری باتیں یہ صفت تمام مزاج کی ہم آہنگی کرنے والوں کی خصوصیات میں سے ہے اور وہ دونوں شمس اور کاتب ہیں کیونکہ وہ آمیزش والے اعمال کی اصلاح کرتے ہیں جو نہ تو محض خیر ہوتے ہیں اور نہ محض شر، جیسے قہر، غلبہ، جاہ و جلال اور دفینہ نکالنا

## 20۔ اجازت، ریاضت عامہ کیلئے

ضروری ہے کہ جو کچھ حاصل کیا جائے اس کی اجازت بھی لی جائے۔ جس نے کوئی علم حاصل کیا اور اس کی اجازت نہ لی اس کا علم ایسے ہی ہے جیسے کوئی بچہ بغیر باپ کے ہو اور اس کی طرف منسوب ہو۔ اگر کسی نے اساتذہ کے سامنے زانوئے تلمذ بچھائے بغیر صرف کسی کتاب سے علم اخذ کیا تو وہ اس علم سے فائدہ نہیں اٹھا سکے گا اور نہ ہی کوئی دوسرا اس سے فیض پائے گا جیسا کہ روزمرہ کے مشاہدات سے ظاہر ہے۔

میں نے یہ فن مشرق و مغرب اور سوڈان کے اکابر و اساتذہ اور آئمہ کرام سے پڑھا ہے۔ ان میں سے ایک جلیل القدر استاد گرامی ہیں جن کی معرفت و عرفان کے انوار سے حقائق و معانی روشن و درخشاں ہیں اور جن کے حسن بیان سے علم بیان کی باریکیوں اور لطافتوں کے دروازے کھل گئے۔ جنہوں نے متلاشیان حقیقت پر اپنی تحقیقات کی آبشاریں بہادیں۔ اپنی باریک بینیوں اور گہرائیوں سے موتیوں کے ہار طالبان کے فہم و ادراک کے گلے میں ڈال دیئے اور وہ ہیں ہمارے استاد گرامی اور ہمارے رب کی بارگاہ میں ہمارا وسیلہ سیدی عبداللہ مغربی قصری۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ان کی برکتوں سے مالا مال فرمائے اور مسلمانان عالم کو ان کے علم و فیض کی خوشبوؤں کے جھونکوں سے نوازے!

انہوں نے مجھے اس علم کی اور اس کے علاوہ دیگر علوم کی اجازت مرحمت فرمائی۔ اس علم کی جو میں نے ان سے حاصل کیا اور اس کی بھی جو انہوں نے اپنے اساتذہ و شیوخ سے حاصل کیا خواہ وہ زبانی ہے یا تحریری ہے۔

اور میں نے اس عمل میں اپنی سند کا ذکر بھی کر دیا ہے بلکہ ان علوم کی سند کا بھی ذکر جو ابھی کسی کتابی شکل میں نہ تھے لیکن وقت کی تنگی کے باعث میں نے اس رسالے میں ان کا ذکر نہیں کیا اور اسے بہتر سمجھا۔

# شروط کمال

اس فن کے کمال کی شرائط تو بہت ہیں لیکن ہم نے یہاں صرف آٹھ کا ذکر کیا ہے۔

## اول:

یہ کہ اس علم میں نفس (روح) ایسا مشغول ہو جائے کہ زندہ ہو جائے حتیٰ کہ وہ اونچے مراتب میں سے صرف اعلیٰ امور کی طرف ہی متوجہ رہے اور صرف وہی منصب حاصل کرے جو ہمیشہ باقی رہنے والے ہوں۔ عارضی لذات او حیوانی شہوات سے دور رہے اور ایسے شخص سے بھی کنارہ کش رہے جو مردہ دل ہو۔ جو شخص مردہ دل ہو اور اس میں مذکورہ بالا صفات کی ضد پائی جائے تو بہتر ہے کہ وہ استخارہ کر لے اور اس کا طریقہ وہی ہے جو سنت میں وارد ہے۔ وہ یہ کہ آپ دو رکعت نفل پڑھیں پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ کافرون (قُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ) اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص (قل هو الله احد) پڑھیں۔ جب سلام پھیریں تو وہ دعا پڑھیں جو مشہور بھی ہے اور ماثور بھی۔ وہ دعائے شریف ہی ہے اَللّٰهُمَّ اَسْتَخِيْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ آخر تک تین مرتبہ پڑھیں۔ اگر سات مرتبہ پڑھی جائے تو بہت بہتر ہے۔ پھر جب آپ کے دل میں اس کے متعلق کوئی انکشاف ہو اور ایسا کرنے میں آپ کیلئے اسباب کا حصول آسان ہو جائے تو پھر آپ یقین کرلیں کہ اس کام میں کامیابی ہے اور اس کے ارتکاب میں نجات ہے۔ ورنہ آپ سمجھ لیں اس کام کے چھوڑ دینے میں ہی بہتری ہے۔

## تیسری شرط

یہ ہے کہ تمام احوال اور تمام اعمال میں منہ قبلہ کی طرف ہو

## چوتھی

یہ کہ اعمال کیے بعد دیگرے پے در پے کوتاہی نہ رہے بلکہ جب اسے اپنا مطلوب مل جائے تو پھر سوال کرنے سے رک جائے ہاں اگر کوئی اشد ضرورت پیش آئے تو (چارو ناچار) کر سکتا ہے بار بار کرنے سے اس کی تاثیر ختم ہوتی چلی جائے گی یا وہ خود ہلاک ہو جائے گا کیونکہ جب اسے وہ سارا رزق مل گیا جو اس کے لئے جمع تھا اور اس نے اسے ایک ہی دفعہ حاصل کر لیا تو اس کے بعد وہ مر جائیگا کیونکہ اب اس کا بغیر رزق باقی رہنا ناممکن ہو گیا ہے لہٰذا اس کا مرنا ہی بہتر ہے۔ اس میں جو راز ہے وہ بخوبی سمجھ لیں۔



## پانچویں تنجیم (ستارہ شناسی) ہے

جو نہ کسی معدن میں تحریر ہو نہ کسی پتھر میں۔ البتہ جو تحریر شدہ ہے اس کا بیان آگے ہو چکا ہے کہ تنجیم اس فن کے صحیح ہونے کی ایک شرط ہے۔

## چھٹی دائمی طہارت

یعنی اعمال کے علاوہ بھی طہارت میں رہنا ضروری ہے اور اس کا ذکر بھی پہلے ہو چکا ہے کہ طہارت میں دوام بھی اس فن کے صحیح ہونے کی شرائط میں سے ہے۔

## ساتویں تکثیر الاذکار ہے

یعنی جن اسمائے گرامی کا عمل کیا جا رہا ہے۔ ان میں ترتیب کا لحاظ کرنا ضروری ہے۔ مثلاً سب سے پہلے اسمائے ذاتی، پھر اسمائے صفاتی اور بعد میں اسمائے افعال پڑھے جائیں۔

اس باب کے علاوہ کسی اور جگہ ہم ان کو ذرا کھول کر بیان کریں گے اور ان میں اس وفق شریف اور اس کی آیات کے حروف کے ماخذ کا بیان بھی ہے۔

موصوف واجب الاحترام نے جو کچھ بیان کیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس وفق کے حروف اللہ تعالیٰ کے ارشاد حٓمٓ عٓسٓقٓ سے جمع کئے گئے ہیں اور اس میں کوئی اشکال نہیں کہ اس کے دس (10) حروف ہیں اور وفق کے حروف 9 ہیں۔ اس لئے کہ حروف عین کے دوبارہ آنے سے اسے ایک ہی شمار کیا گیا۔ اس طرح کل حروف 9 ہی ہو گئے اور اشکال جاتا رہا۔



واضح رہے کہ حروف دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک وہ جن کی قیمت ان کی اصلی حالت پر ان میں کوئی تبدیلی کئے بغیر لگائی جاتی ہے۔ دوسرے وہ جن میں وفق کے گھروں کے تقاضے کے تحت اسقاط کر کے تبدیلی کی جاتی ہے۔

چنانچہ الف کو ی سے نکالا گیا۔ جب اسے گرایا گیا تو وفق کے گھروں کی تعداد (9) نکل آئی یا یوں کہئے کہ ی (10) میں سے وفق کے گھروں کی تعداد (9) کو گرا کر ی (10) سے الف (1) کو حاصل کیا گیا۔ اسی طرح ک (20) سے 18 کو گرا کر ک (20) سے ب (2) کو حاصل کیا گیا۔ اسی طرح جیم (3) کو قاف (100) سے لیا گیا کیونکہ جب اہل فن نے قاف (100) کی طرف دیکھا تو اسے ابجدی ترتیب میں تیسرے مرتبہ میں پایا کیونکہ الف (1) اکائیوں میں سب سے پہلی اکائی، ی (10) دہائیوں میں سب سے پہلی دہائی اور قاف (100) سینکڑوں میں سے پہلا سینکڑہ ہے۔ جو کہ عددی مرتبے میں

تیسرے نمبر پر ہے تب انہوں نے جیم کا اثبات قاف سے کیا۔ پھر چار دفعہ لو (9X4) یعنی 36 کو گرا کر دال (4) کو میم (40) سے حاصل کیا۔ پھر حا کو مفرد ہی رکھا۔ پھر واؤ 6 کو 6 دفعہ 9 یعنی 54 کو گرا کر س (60) سے حاصل کیا گیا اور زاء (7) کو 7 دفعہ 9 یعنی 63 گرا کر عین ع (70) سے حاصل کیا گیا او حاء اپنے حال پر برقرار رہا پھر طا (9) کو ص (90) سے 9 دفعہ 9 یعنی 81 کو گرا کر حاصل کیا گیا۔

چنانچہ وہ آیات جن کے متعلق مشہور ہے کہ وہ علم وفق کا مخفی راز ہیں۔ جن پر اس عمل کے اعمال اور تصریفات کا دارومدار ہے وہ آیات بھی 5 ہیں۔

ان میں سے ہر آیت کا پہلا حرف کھیعص کے حروف میں سے ایک حرف ہے۔

اور ان کا آخری حرف حـــمعسق کے حروف میں سے ایک حرف ہے اور وہ آیات مبارکہ علی الترتیب ہیں۔

آیت نمبر 1: كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ (پ نمبر 15 سورہ کہف)



آیت نمبر 2: هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ (پ نمبر 28 سورہ حشر)

آیت نمبر 3: یَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ لَدَى الْحَنَاجِرِ كٰظِمِیْنَ ○ مَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ حَمِیْمٍ وَّلَا شَفِیْعٍ یُّطَاعُ

(پ نمبر 24 سورہ مومن)

آیت نمبر 4: عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّاۤ اَحْضَرَتْ فَلَاۤ اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ وَاللَّیْلِ اِذَا عَسْعَسَ وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ

(پ نمبر 30 سورہ تکویر)

آیت نمبر 5: صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّكْرِ بَلِ الَّذِیْنَ

كَفَرُوا فِي عِزَّةٍ وَشِقَاقٍ، (پ نمبر 23 سورہ ص)

یہ آیت علم وفق کا مخفی راز بھی ہیں اور اس کے اعمال کا دارومدار بھی انہیں پر ہے کیونکہ اس وفق کے تمام اعمال اور خواص مذکورہ اپنے کمالی وصف افرادی یا ازواجی حیثیت میں ہوں اس وقت تک مکمل ہی نہیں ہوتے جب تک ان پر یہ پانچ آیات نہ پڑھی جائیں۔ اب رہا اس کی پیائش کا عدد 45۔ اگر وفق کیلئے اوصاف کمالیہ مذکورہ میں سے جزئی ہو تو اس کا عدد 45 ہے اور اگر مفردات کیلئے ہو تو اس کا عدد 25 ہے اور اگر ازواج کیلئے ہو تو اس کا عدد 20 ہے۔ اہل فن نے اس میں پانچ اقوال سے اختلاف کیا ہے۔

## پہلا قول

یہ ہے کہ اسے وفق کے چاروں ارکان میں لکھا جائے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے قَوْلُهُ الْحَقُّ وَلَهُ الْمُلْكُ اس میں وَلَهُ کا لفظ چوتھے کونے سے تیسرے کونے کی طرف، الْمُلْكُ کا لفظ تیسرے کونے سے پہلے کونے کی طرف، قَوْلُهُ کا لفظ پہلے کونے سے دوسرے کونے کی طرف اور الْحَقُّ کا لفظ دوسرے کونے سے چوتھے کونے کی طرف لکھا جائے اور چاروں ملائکہ یعنی جبرئیل، میکائیل، اسرافیل اور عزرائیل وفق کی چاروں سطحوں پر لکھے جائیں بالکل کونوں کے درمیان اس طرح کے جبرائیل پہلے اور دوسرے کونے کے درمیان میکائیل، چوتھے اور تیسرے کے درمیان بالکل الف کے نیچے اسرافیل پہلے اور چوتھے کے درمیان زاء کے دائیں طرف اور عزرائیل دوسرے اور چوتھے کے درمیان جیم کے بائیں طرف۔

## دوسرے یہ

کہ آیت کے لحاظ سے دوسرا بھی پہلے جیسا ہے۔فرق صرف یہ ہے کہ چاروں املاک میں کوئی اسم کس جگہ مناسب اور کافی ہے کیونکہ شرط یہ تھی کہ ملائکہ چاروں گوشوں میں اسی طرح لکھے جائیں کہ جبرئیل پہلے کونے میں، میکائیل چوتھے میں اسرائیل تیسرے میں اور عزرائیل دوسرے کونے میں لکھا جائے۔

## تیسرے یہ

کہ بسم اللہ پہلی آیت کے بدلے چاروں ارکان پر تحریر ہو اور ملائکہ کے نام لکھنے کیلئے پہلی دو جگہوں کو منتخب کیا جائے۔



## میں کہتا ہوں

بہتر ہے کہ بسم اللہ اور آیت کو ملائکہ کے ناموں کے دونوں راستوں کے درمیان اکٹھا ہی لکھا جائے۔اقوال کو اکٹھا کرتے ہوئے اور ہر حال میں خلل کی نفی کرتے ہوئے۔

چوتھے یہ کہ اس کے دائرے پر یہ آیت لکھی جائے۔ انه من سلیمان وانه بسم الله الرحمن الرحیم.

## پانچویں یہ

کہ اسے صرف سطروں میں لکھا جائے لیکن بہتر وہی ہے جو پہلے گزر چکا ہے اور کتابت یا نقش کی صورت میں اس کی طرف اشارہ ہو یعنی المقصود کے حاضر کرنے پر تنبیہ بھی

پہلے بیان میں ہو چکی ہے۔ اس ترتیب سے کہ الف لکھتے وقت آپ واجب الوجود اور ملک المعبود کو سامنے حاضر کریں اور رب کی کتابت پر ہر وہ چیز جسے رب کریم نے جوڑے سے پیدا کیا جیسے دنیا اور آخرت اور اسی طرح آخر تک جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے۔

پھر جب بھی آپ وفق کے حروف میں سے کوئی حرف یا روح نازل کرنے لگیں تو اس دعا کے ذریعے کریں۔ تمام اعمال میں دعا یہ ہے کہ آپ صرف ایک مرتبہ پڑھیں۔

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَیَّتُهَا اَلْاَرْوَاحُ وَالْخُدَّامُ لِهٰذِهِ الْاَسْمَاءِ بِحَقِّ هٰذِهِ۔ الْاَسْمَاءِ عَلَیْکُمْ (آیت کے ساتھ) 2۔ قَطْرَیَالْ 2۔ خَیْشِیْ 2۔ دَمْیَالْ 2 لَمْطَطْلُوْشْ 2 اَلُوْهِیْمْ 2 زَنْقَطَا۔ 2 حَدَایَا بِهٖ 2 لَمْغَیَالْ کے ساتھ 2 تَوَكَّلُوْا یَاخُدَّامَ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ بِكَذَا وَكَذَا فَاِنَّهُمْ یَتَوَكَّلُوْنَ بِمَا اَمَرْتُهُمْ مِنْ خَیْرٍ اَوْ شَرٍّ فَاِنْ تَاخَّرَتْ اَلْاِجَابَةُ وَعَانَدِ الرُّوْحَانِیَّةُ فَاَنْتَ تَعْزِمُ عَلَیْهِمْ بِهٰذَا الْقَسَمِ اِذْ هُوَ طَرِیْقُ عَلَیْهِمْ فَحِیْنَئِذٍ اِنْ لَمْ یُجِیْبُوْا اِحْتَرِقُوْا وَهُوَ هٰذَا الْقَسَمُ۔

پس جس نیکی یا بدی کا آپ ان کو حکم دیں گے وہ اس پر ڈٹ جائیں گے اگر وہ جواب دینے میں دیر کریں اور روحانیت کی خلاف ورزی کریں تو آپ ان پر اس قسم کے ذریعے غالب آ سکتے ہیں کیونکہ یہ ان کو جلا دینے والی قسم ہے۔ پس اس وقت اگر وہ جواب نہ دیں گے تو وہ خود جل جائیں گے اور وہ قسم یہ ہے۔

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَیُّهَا الْاَرْوَاحُ وَاَحْرَ قْتُكُمْ وَاَخَذْ تُكُمْ بِبَرْهِیَتَهٖ 2۔ كَوِیْرُ 2۔ تَنْلِیَةُ 2۔ طُوْرَانْ 2۔ مَرْجَلْ 2۔ بَزْحَلْ 2۔ تَدْقَبْ 2۔ بَرْهَشْ 2۔ غَلْمُوْشْ 2۔ خَوْطِیْرْ 2۔ قَلِنْهَوَادْ 2۔ بَرْشَانْ 2۔ كَظْهِیْرْ 2۔ نَهُوْشَلَخْ 2۔ بَرْهَبُوْلَا 2۔ نَشْكَلِیْخْ 2۔ تَرْمَزُ الْغِلَیْظُ 2۔ قَبْرَاتْ 2۔

نوٹ: جہاں 2 لکھا ہوا ہے۔ اس کا مطلب ہے [illegible] الحروف کو دو مرتبہ پڑھنا ہے۔

عیاھا 2. کَیدھو 2۔ شَمغَاھرُ 2۔ شَمخَاھِیرُ 2۔ بَارُوخُ 2، سُبُوحٌ قُدُوسٌ رَبُّ الْمَلائِکَۃِ وَالرُّوحِ اَجِیبُوا یَاخُدَامَ ھٰذِہِ الْاَسْمَاءِ وَتَوَکَّلُوابِکَذَا وَکَذَا بِحُرْمَۃِ ھٰذَا الْوَفْقِ وَافْعَلُوا کَذَا اور یہ سات مرتبہ پڑھیں اور اس دعوت کی قرأت بھی اسی طرح کرے جس طرح پہلی دعوت کی تھی اور اسے پہلے کی طرح سابقہ کیفیت میں ہی پڑھیں۔

ان میں سے ایک یہ بات بھی ہے کہ یہ مثلث حروف افراد اور حروف ازواج پر موقوف ہے۔ پس ازواج وہ ہیں جو اس کے چاروں کونوں میں ہیں اور افراد وہ ہیں جو وسطی ضلعوں میں ہیں یعنی طولی وعرضی ازواج انفرادی طور پر خیر اور خوش بختی کے کاموں میں مؤثر ہوتے ہیں جبکہ افراد انفرادی طور پر اور زیادہ تر برائی اور نحوست کے کاموں میں اثر انداز ہوتے ہیں۔

دونوں قسموں کا علیحدہ علیحدہ تصرف ہے اور وفق سارے کا سارا دونوں نوعوں سے مرکب ہے۔ خیر اور شر کیلئے علیحدہ علیحدہ تصرف اور بعض تصرفات میں دخل اندازی نظر نہیں آتی کیونکہ مزید فوائد پر مشتمل ہونے کے سبب یہ ایک اچھا کام ہے۔

اہل فن کی زبان میں سعادت سے مراد وہ جسمانی ونفسانی امور جن پر انسان کو اس کی زندگی میں ملامت کی جاتی ہے جسمانی امور سے مراد صحت، درازی عمر، حسن و جمال، مال، جاہ وحشمت بدنی آفات سے سلامتی اور نفسانی امور سے مراد علوم واخلاق حسن ذکر ہے اور نحوست یہ ہے کہ جس پر انسان کو زندگی میں ملامت کی جاتی ہے اور اس کی مصیبتوں کے متعلق جیسے بیماری، عمر چھوٹی ہونا، محتاجی، رسوائی، آفات میں گھر جانا، جہالت اور گھٹیا اخلاق۔

اس میں مزید قابل ذکر کلام کا تذکرہ سرالملوف میں بیان کر دیا گیا ہے اور وہ سب کچھ جس سے ہم اس کتاب کے ہر مسائل کو پہچان سکتے ہیں کہ اہل فن واسطے خصوصا عقل مند آدمی

وہی کام کریگا جو اسے اس دن فائدہ پہنچائے گا جس دن کوئی مال و دولت اور بیٹے فائدہ نہ پہنچا سکیں گے ہم اللہ تعالیٰ سبحانہٗ وتعالیٰ سے اس کے مکرم حبیب نبی کے صدقے درخواست کرتے ہیں کہ وہ ہمیں اور ہمارے اہل وعیال اور جو بھی ہمارے زیر سایہ ہو سب کو راہ مستقیم پر چلائے۔

# باب اول وفق کے اوصاف کمال

ان خاصیتوں میں سے ایک یہ ہے کہ

1۔ (ا) جو شخص قید میں ہو اور اس کی رہائی کی توقع نہ ہو تو اس کے لئے یہ وفق پیر کے دن عصر کے بعد ایک پرچے (کاغذ) پر لکھیں۔ اسے قیدی دیکھتا رہے تو انشاء اللہ وہ بہت جلد رہائی پائے گا۔



(ب) اگر عطارد کے شرف میں قیدی کی ہتھیلی پر لکھا جائے اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت دور کرے گا اور اس کی فوری رہائی ہو جائے گی۔

## اور ان میں سے قیدی کی رہائی کیلئے خصوصی طور پر

(ج) قوس وقمر کی ساعت میں زیادہ روشنی میں لکھا جائے اور اسے قیدی کی چوکھٹ میں دفن کر دیا جائے جس قسم کی قید میں ہو گا آزاد ہو جائے گا۔

## (د) اور انہیں میں سے قیدی کی رہائی کیلئے

ایک دائرہ میں قیدی کا نام لکھ کر دائرے و قولہ الحق وله الملک کا بنائیں اس

ے اردگرد پوری آیۃ الکرسی الگ الگ حروف میں لکھیں پھر اسے شہد ملے پانی سے صاف کر دیا جائے وہ پانی قیدی کو پلایا جائے پس وہ قید سے باہر آ جائے گا۔

(د) انہیں میں سے قیدی کی خلاصی کیلئے لکھی جاتی ہے۔ طالع قمر میں ایک کاغذ یا پتے پر لکھی جائے پھر اسکے گرد یا حنان یا علیم، یا حسیب یا حمید یا حفیظ یا حکیم لکھیں اس کے بعد 8 (حاء) لکھے جائیں پھر قیدی کو دے کر اسے ہر صبح دیکھنے کو کہا جائے۔ پس اسے خلاصی مل جائے گی۔

## 2۔ حفاظت سامان کیلئے:

جب قمر اپنے شرف کے مرتبہ میں ہو یا سورج اپنے شرف کے درجہ میں ہو یہ وفق کسی صندوق یا کسی دروازے کی چوکھٹ پر یا سامان پر جو اٹھایا جا سکے یا کسی بھی ایسی چیز پر جس پر چوری کا ڈر ہو اسی پر لکھا جائے پس وہ سامان چوری نہ ہوگا اور اگر چوری ہو گیا یا چوری کیا تو ظاہر ہو جائیگا اور بہت جلد وہ فاش ہو جائے گا۔

## 3۔ پیدائش میں آسانی:

(ا) جسے پیدائش کے وقت تکلیف ہو اس کے لئے وفق تین ٹھیکریوں پر لکھیں ان میں سے دو عورت کے دونوں رانوں پر رکھی جائیں اور تیسری اس کی آنکھوں کے سامنے لٹکائی جائیگی اس شرط پر کہ لکھائی ہفتہ کے دن پہلی ساعت میں ہو جبکہ طالع برج ثور میں اور قمر برج سرطان میں ہو اور یہ اس وقت تک مکمل طور پر غالب نہیں آتا جب تک اسے ضرورت سے پہلے حاصل نہ کیا جائے اور اپنے پاس جمع نہ کر لیا جائے۔

(ب) ولادت میں آسانی کیلئے ایک اور طریقہ ہے اور وہ یہ ہے کہ مفردات

سوئی گٹھلی پر اور مزدوجات عام گٹھلی پر لکھے جائیں اور مفردات کے نقش عورت کے دائیں پاؤں کے نیچے اور مزدوجات کے نقش اس کے بائیں پاؤں کے نیچے اور وفق کامل سامنے ہو کر آئینے کی طرح اس میں دیکھتی رہے۔ اہل فن نے اس کی تصریح کی ہے کہ یہ نقش آزمایا ہوا ہے اور صحیح ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ اس میں صریح شرع کی خلاف ورزی ہے۔

## 4۔ محبت کیلئے:

(ا) اس کے طاق اعداد ایک آدمی کو پلائے جائیں اور جفت اعداد دوسرے کو پلائے جائیں کیونکہ طاق والے لوگ جفت والے لوگوں سے محبت کرتے ہیں اور انہیں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ

(ب) جب آپ محبت کیلئے نقش کمالی لکھیں اور آپ ایک آدمی کو دے دیں پھر آپ اس کے درمیانی حصے یعنی عاہ تو کلم مرسے (یا چھوڑ کر) لکھیں اور پھر اسے کسی دوسرے آدمی کو دے دیں چنانچہ ناقص نقش والا کامل والے سے محبت کرنے لگے گا۔



## (ج) محبت اور مہربانی کیلئے:

کر آپ وفق کمالیہ 9 پھلوں پر لکھیں کہ ہر پھل پر اس کے حروف میں سے ایک حرف ہو پھر اسے پڑھ کر سنایا جائے۔

فَرَدَدْنَاهُ اِلٰی اُمِّهٖ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ

یَافُلَانُ بْنُ فُلَانَہ اس شخص اور اس کی ماں کا نام لیں

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنَا فَاعْبُدْنِیْ۔ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ۔ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعاً مَّا اَلَّفْتَ بَیْنَ

قُلُوْبِهِمْ ...... یہاں تک

اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِیْنَ۔ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعاً۔ هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِیْنٌ ۔ نَبْتَلِیْهِ تک

پھر آپ اسے لوبان اور سرخ گوند کا بخور دیں۔

پھر اسے کھلا دیں جس کے نام پر پڑھا گیا تھا۔ وہ جلد ہی طالب کی طرف محبت اور نرمی سے رجوع کرے گا۔

## الفت کیلئے:

نقش مع طالب اور اس کی والدہ کے نام ایک مٹی کے پیالے یا کسی اور برتن میں لکھے پھر اسے دھو کر مطلوب کو پلایا جائے تو یہ نقش الفت میں عظیم کام سرانجام دے گا۔



## فساد ڈالنے کیلئے:

آپ دھات کی ایک شکل بنائیں۔ اس کے سینے پر موم کا ایک ٹکڑا رکھیں پھر اس پر جفت اعداد کا ایک نقش بنائیں جس پر مطلوب کا نام مع اس کی والدہ کا نام لکھیں۔ پھر اسے کسی ویران جگہ یا کسی ویران کنویں میں دفن کر دیں پھر اس مٹی کا ایک ٹکڑا لیں جو سے بچ گئی ہو اس سے ایک اور شکل بنائیں اور پھر کسی قیدی کی جیل کے لوہے کا ٹکڑا لیں جو قیدی کسی قتل کے جرم میں قید ہو پھر اس لوہے کو اسی صورت میں ڈھالیں جو اس مذکورہ مٹی سے تیار کی انگوٹھی تھی انگوٹھی کی صورت مکمل کریں پھر اسے دن کو کسی جگہ دفن کر دیں یا نہر میں دفن کریں۔ فساد پیدا کرنے میں اس سے بڑھ کر کوئی شے زود اثر نہیں ہے۔

## لڑائی ڈالنے کیلئے:

کسی ٹیلے سے تھوڑی سی ریت لے لیں کھالوں کو دباغت کرنے والے مصالحہ سے دباغت کے بعد مصالحہ لیں اور زمین سے تھوڑی سی مٹی اور ویران مکڑی کا جالہ، ان میں سے ہر جزو کو برابر برابر مقدار میں لیں اور مطلوب کے نام سے لیں پھر مطلوب کے نام کی ایک شکل بنالیں پھر اس پر ایک انگوٹھی کی صورت اس طرح بنائیں کہ اس صورت کے سر پر طاء دائیں کندھے پر با اور دال بائیں اور زاء دائیں کندھے پر اور جیم بائیں پر اور الف قلب کے سامنے واؤ دائیں ران پر اور حاء بائیں پر الف اس کی شرمگاہ پر خواہ مرد ہو یا عورت (شرمگاہ زنانہ) پھر اس پر پڑھو اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ اقْبِلْ یَافُلَانُ بِالَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ثُمَّ قَالَ لَهُمَا ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْهًا قَالَتَا اَتَیْنَا طَائِعِیْنَ



(اے فلاں اس ذات کیلئے قبول کر جس نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا کیا پھر ان سے کہا آؤ خوشی سے یا مجبوراً انہوں نے کہا ہم خوشی سے حاضر ہیں)

## فساد برپا کرنے کیلئے:

آپ اسے چمگادڑ یا چڑیا کے خون سے اپنی دائیں ہتھیلی پر لکھیں پھر اس ہتھیلی کو اس شخص کے سینے پر ماریں جسے نشانہ بنانا چاہتے ہو۔ پس وہ تمہارے پیچھے پیچھے آئے گا۔

## فساد ڈالنے کیلئے:

دو گری والا بادام لیں پھر اس کا چھلکا اتاریں اس کی ایک گری پر بدوح لکھیں اور دوسری پر اجھـــز طا اور جفت کا مغز مطلوب کو کھلا دیں اور طاق کا مغز خود کھالیں پس وہ

محبت کرنے لگے گا۔

## محبت اور قضائے حاجت کیلئے:

آپ ایک جدول بنائیں جس کا طول چھ خانوں پر مشتمل ہو اور اس کی چوڑائی تین خانوں والی ہو۔ پس یہ آپس میں ملی ہوتی دو مثلثیں بن جائیں گی۔ اوپر والی مثلث کے خانوں میں (خاق) مفردات لکھیں اور نیچے والی مثلث میں جفت لکھیں لیکن معکوس یعنی الٹی حالت

| | | |
|---|---|---|
| | ط | |
| ج | ہ | ر |
| | ا | |
| ح | | و |
| | | |
| د | | ب |



میں الٹی طرف ہوں۔ پھر ایک الگ کاغذ پر مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھیں اور اسے دونوں نقشوں کے درمیان لکھیں اور اسے اپنے ساتھ رکھیں پس جسے تم چاہتے ہو آئے گا یا جس سے اپنی ضرورت مانگیں وہ پوری کرے گا اور اس کی شکل یہ ہے۔

## محبت اور دلی الفت کیلئے:

اسے آپ شرف قمر میں دونوں محبت کرنے والوں کا نام لکھیں وہ طالع سعید میں سعود

کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ اسے طالب اپنے ساتھ رکھا کرے۔ پس روحانی محبت واقع ہو جائیگی اور دل جیتنے کیلئے شرط ہے کہ وہ لکھائی قدرتی قلم سے کی گئی ہو۔

## محبت کیلئے:

ھبوط قمر (چاند کے ڈھلتے وقت) دونوں طالب و مطلوب کے ناموں پر اور وہ نحوست کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ اسے اس شخص کو دے دیں جسے آپ پسند کرتے ہیں اور پہلا نقش جو شرف قمر میں لکھا گیا تھا آپ اپنے اوپر لٹکائے رکھیں پھر تو یہ شخص آپ کو ملنے میں کوئی کسر نہ چھوڑے گا جب تک نقش آپ کے اور اس کے پاس ہے وہ دل ہار جائے گا۔

## عام محبت کیلئے:



آپ تین درہم وزنی چاندی کی انگوٹھی بنوائیں اس کے ایک طرف سونے کا پانی ملمع کرائیں اس طرف اج ہ ز ط ب د و ح نقش کریں اور دوسری طرف جہاں ملمع کاری نہیں کی گئی صرف ب د و ح لکھیں سونے والی طرف سامنے ہوگی کیونکہ یہ محبت کی انتہا ہے اور جب آپ کا دل گھٹنے اور تنگ ہونے لگے تو چاندی والی جانب اوپر کر دے پھر دل کی تنگی دور ہو جائے گی اور آپ شادمان ہو جائیں گے اور اس کا نقش اس وقت لکھا جائے گا۔ جب چاند کا رنگ اپنے شرف میں ہو یعنی ھلال کی طرف مائل ہو۔

## میاں بیوی میں صلح کرانے کیلئے:

یہ وفق نفرت کرنے والے کیلئے لکھیں خواہ میاں ہو یا بیوی ہو۔ اس میں سے الف کو گرا دو پھر اسے پلا دیں وہ صلح کر لے گا۔

## محبت کیلئے:

آپ ایک شیشہ لیں یا اس جیسی کوئی اور چیز اس پر جفت ہندسوں میں سے ایک ہندسہ یا طاق ہندسوں میں سے ایک ہندسہ لکھیں۔ جیسے پانچ کا ہندسہ اپنے خانے میں چاہییں کسی چھوڑے ہوئے خانے میں نہ لکھیں جیسے پانچ کا خانہ۔ آپ اس خانہ کو خالی چھوڑ دیں۔ پھر سارا لکھا ہوا کسی برتن یا کسی اور چیز میں دھو ڈالیں کسی مشروبات کے ساتھ دھوئیں۔ پس آپ خود اس حصہ میں سے پئیں جس میں نصف سے زیادہ دھووان ہو اور جسے چاہتے ہو اسے دوسرے برتن سے پلائیں جس میں نصف سے کم ہے لیکن دونوں ایک ہی وقت میں پئیں۔ پس وہ شخص آپ سے محبت کرنے لگے گا اور آپ کی طرف مائل ہو جائے گا اور تمہارے بغیر صبر نہیں کرے گا اور ان دونوں وفقوں کی شکل یوں ہوگی۔



| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

| | | |
|---|---|---|
| | | |
| | ۵ | |
| | | |

## محبت کیلئے:

قمر کا انتظار کریں کہ وہ اتوار کو پہلی ساعت میں اپنے خوشی کے برج میں آجائے۔ پھر آپ اس کے جفت اعداد کو مصطفیٰ کے 48 دانوں پر لکھیں۔ ان میں سے 12 پر حرف ہاء، 12 پر حرف یاء، 12 پر حروف دال، 12 پر حرف واؤ اور 12 پر حرف حاء لکھیں پھر مصطفیٰ کے عدد لکھنے والے پر پورا دن لکھیں۔ پھر آپ اس کے 48 میں سے ہر دانہ پر مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔ پھر آپ چاروں 12 میں سے ہر 12 کو علیحدہ علیحدہ کر دیں۔

پھر آپ انگیٹھی میں سے ایک چنگاری پکڑیں۔ پھر چاروں جگہوں سے چار کنکریاں اس میں ڈال دیں تاکہ اس میں جفت اعداد جمع ہو جائیں اور ہر 12 کو الگ کرنے کا بھی فائدہ ہوگا۔ پھر آپ ان کو آگ میں ڈال دیں۔ پہلے جو آگ میں ڈالیں اس پر بسم اللہ پڑھ لیں۔ پھر اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد پڑھیں۔

وَاَنَا اخۡتَرۡتُكَ فَاسۡتَمِعۡ لِمَا یہ 20 دفعہ پڑھیں یہ عدد بدوح کا ہے۔ جب آپ مذکورہ عدد کی گنتی تک اس پڑھائی سے فارغ ہو جائیں تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھیں اور اپنی حاجت پر ایک دفعہ توکل کریں۔ پھر اس طریقہ سے دوسرے دن یعنی پیر کو پڑھیں فرق صرف یہ ہوگا کہ دوسرے دن آپ بسم اللہ کے بعد یہ آیت پڑھیں۔

وَاَلۡقَیۡتُ عَلَیۡكَ مَحَبَّةً مِّنِّیۡ وَلِتُصۡنَعَ عَلٰی عَیۡنِیۡ 20 دفعہ پڑھیں پھر ایک دفعہ عزیمت پڑھیں پھر آپ روزانہ یہی عمل کرتے رہیں جیسا کہ بتایا گیا ہے کہ آپ چار کنکریاں پھینکیں جنہیں چار جگہوں سے لیا گیا ہے۔ پھر بسم اللہ پڑھیں پھر قرآنی 20 دفعہ پھر عزیمت کا پڑھنا صرف ایک دفعہ۔ یہاں تک کہ یہ عمل کرتے ہوئے جمعہ گزر جائے یہ ضروری ہے کہ قرآنی آیات روزانہ مختلف ہوں کیونکہ آپ منگل کو یہ پڑھیں گے۔

وَاصۡطَنَعۡتُكَ لِنَفۡسِیۡ 20 دفعہ بسم اللہ کے بعد پھر عزیمت بدھ کے دن

وَقَرَّبۡنٰهُ نَجِیًّا وَرَفَعۡنٰهُ مَكَانًا عَلِیًّا 20 دفعہ بسم اللہ کے بعد اور پھر عزیمت

جمعرات کو: فَلَمَّا رَاَیۡنَهٗۤ اَكۡبَرۡنَهٗ وَقَطَّعۡنَ اَیۡدِیَهُنَّ وَقُلۡنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا اِنۡ هٰذَاۤ اِلَّا مَلَكٌ كَرِیۡمٌ۔ 20 دفعہ بسم اللہ کے بعد پھر عزیمت

جمعہ: وَقَالَ الۡمَلِكُ ائۡتُوۡنِیۡ بِهٖ فَلَمَّا جَآءَهُ الرَّسُوۡلُ قَالَ ارۡجِعۡ اِلٰی رَبِّكَ فَسۡـَٔلۡهُ مَا بَالُ النِّسۡوَةِ الّٰتِیۡ قَطَّعۡنَ اَیۡدِیَهُنَّ اِنَّ رَبِّیۡ بِكَیۡدِهِنَّ عَلِیۡمٌ قَالَ مَا خَطۡبُكُنَّ اِذۡ رَاوَدۡتُّنَّ یُوۡسُفَ عَنۡ نَّفۡسِهٖ

قُلْنَ حَاشَالِلّٰهِ مَاعَلِمْنَا عَلَيْهِ مِنْ سُوْءٍ خَائِنِيْنَ تک۔

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖ اَسْتَخْلِصْهُ اِلٰى مَكِيْنٍ اَمِيْن تک

پس یہ چھ دن ہیں جن میں 24 کنکریاں چلی گئیں اور ان میں سے 48 دوسری باقی رہ گئیں بڑی کے علاوہ جب ہفتہ کے دن پہلی ساعت داخل ہوئی تو پھر آپ انگیٹھی گرم کریں اور باقی میں سے 4 اس میں ڈال دیں لیکن اسی پہلی شرط کے ساتھ کہ جب آپ پہلی کنکریاں پھینکیں تو بسم اللہ پڑھیں پھر یہ آیت پڑھیں۔

وَنَزَعْنَامَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِنْ غِلٍّ اِخْوَانًا 20 مرتبہ پھر ایک دفعہ عزیمت پڑھیں دوسری ساعت داخل ہونے پر آپ چار کنکریاں اور پھینکیں اور ان کے پھینکنے کے بعد بسم اللہ پڑھیں پھر یہ آیت پڑھیں۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ آمَنُوْ اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ 20 مرتبہ پھر عزیمت پڑھیں ایک دفعہ اور تیسری ساعت داخل ہونے پر چار کنکریاں اور پھینکیں اور بسم اللہ پڑھیں اور یہ آیت پڑھیں۔



وَمِنْ اٰيٰتِهٖ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجاً لِتَسْكُنُوْا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَوَدَّةً وَّرَحْمَةً عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِنْهُمْ مَوَدَّةً ۔ 20 مرتبہ پھر عزیمت پڑھیں ایک دفعہ اور چوتھی ساعت داخل ہونے پر آپ پھر کنکریاں پھینکیں اور بسم اللہ پڑھیں اور یہ آیت پڑھیں۔

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِنْهُمْ مَوَدَّةً

20 دفعہ پھر عزیمت پڑھیں اور پانچویں ساعت داخل ہوتے پر چار کنکریاں پھینکیں پھر بسم اللہ پڑھیں اور یہ آیت پڑھیں۔

وَالَّذِيْنَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖ اِخْوَانًا 10 مرتبہ، پھر عزیمت پڑھیں ایک دفعہ اور چھٹی ساعت داخل ہونے پر آپ وہ چار کنکریاں بھی پھینک

دیں۔ جن سے بقیہ 24 پوری ہو جائیں اور 48 بھی پوری ہو جائیں۔ پھر بسم اللہ پڑھیں اور یہ آیت پڑھیں۔

وَاَلَّفَ بَیۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ لَوۡ اَنۡفَقۡتَ مَافِی الۡاَرۡضِ جَمِیۡعًا مَّاۤ اَلَّفۡتَ بَیۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیۡنَهُمۡ اِنَّهٗ عَزِیۡزٌ حَكِیۡمٌ۔

پس اب 48 کنکریاں ختم ہو گئیں اور صرف بڑی کنکری بچ گئی جس پر مکمل انگوٹھی بنی ہوئی ہے۔ جب ساتویں ساعت آئیگی تو آپ پھر پھینکیں اور بسم اللہ پڑھیں اور یہ آیات پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ اِنۡ یُّرِیۡدَاۤ اِصۡلَاحًا یُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَیۡنَهُمَا وَلَا تَنۡسَوُا الۡفَضۡلَ بَیۡنَكُمۡ اِنَّا خَلَقۡنٰكُمۡ مِّنۡ ذَكَرٍ وَّاُنۡثٰی وَجَعَلۡنٰكُمۡ شُعُوۡبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوۡا یَوۡمَ یَجۡمَعُكُمۡ لِیَوۡمِ الۡجَمۡعِ وَهُوَ عَلٰی جَمۡعِهِمۡ اِذَا یَشَآءُ قَدِیۡرٌ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَیَجۡمَعَنَّكُمۡ اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَةِ لَا رَیۡبَ فِیۡهِ۔ وَاعۡتَصِمُوۡا بِحَبۡلِ اللّٰهِ جَمِیۡعًا وَّلَا تَفَرَّقُوۡا۔ اس کے بعد عزیمت پڑھیں جس کا ذکر بار بار کہا گیا ہے اور وہ یہ ہے۔

عزیمت: اَللّٰهُمَّ یَا مَنۡ هُوَ كَذَا وَلَا یَكُوۡنُ اِلَّا هُوَ كَذَا اَسۡئَلُكَ اَنۡ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَاَنۡ تُعِیۡدَ عَلَیَّ مِنۡ بَرَكَاتِ الۡقُرۡاٰنِ الۡعَظِیۡمِ نَفۡسِیۡ وَعَقۡلِیۡ وَاَهۡلِیۡ وَمَالِیۡ وَوَلَدِیۡ اِنۡ كَانَ الۡمَعۡمُوۡلُ لَكَ اَوۡتَصَرَّفَ الۡخِطَابُ وَالضَّمَائِرُ اِلَیۡهِ وَتُبَلِّغَنَا مِنۡ فَضۡلِكَ الۡمَامُوۡلِ وَالۡمَطۡلُوۡبِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ الۡقُلُوۡبَ بِیَدِكَ تُقَلِّبُهَا كَیۡفَ شِئۡتَ فَقَلِّبۡهَا اِلَیَّ اَوۡاِلٰی فُلَانِ بۡنِ فُلَانَةَ اَوۡاِلٰی فُلَانَةِ بِنۡتِ فُلَانَةَ وَاللُّطۡفُ وَالۡعَطۡفُ وَالۡمَحَبَّةُ وَالرُّوۡحُ وَالرَّیۡحَانُ وَالۡمَلٰٓئِكَةُ وَالۡاَرۡوَاحُ وَالسُّرُوۡرُ وَالۡاَفۡرَاحُ وَالتَّنَعُّمُ وَالۡاِنۡعَامُ

وَالحُبُّ وَالوُدُوْدُوَ التَوُدُّدُ۔ وَاللُّطفُ وَالتَلَطفُ وَالرِفقُ وَالتَرَفُّقُ وَالصُلحُ وَالاِصلَاحُ وَالتَوفِيقُ وَالاِتفَاقُ وَالاُلفُ وَالتَالِيفُ وَاَن تُئولِفَ بَينَ قَلبِي وَبَينَ قُلُوبِ المُومِنِينَ اَوبَينَ فُلَانَ بنِ فُلَانَةَ اَو فُلَانَةَ بِنتِ فُلَانَةَ وَاَن تُلقِيَ عَلَيَّ مَحَبَّةً مِنكَ يَا مُحِبُّ يَا مَحبُوبُ يَا حَبِيبُ يَا وَدُودُ يَا ذَاالعَرشِ العَظِيمِ المَجِيدِ يَا فَعَّالُ لِمَا يُرِيدُ اَسئَلُكَ بِمَحَبَّتِكَ الَّتِي اَلقَيتَهَا فِي قُلُوبِ الاَنبِيَاءِ وَالمُرسَلِينَ وَالمَلَائِكَةِ وَالمُقَرَّبِينَ وَ الاَولِيَاءِ الصَالِحِينَ بِالمَحَبَّةِ بِالمَحَبَّةِ بِالمَحَبَّةِ بِالاُلفَةِ بِالاُلفَةِ بِالاُلفَةِ بِالسِرِّ المُئوَلِّفِ بِالسِرِّ المُوَلِّفِ بِالسِرِّ المُوَلِّفِ بِالسِرِّ المُصلِحِ بِالسِرِّ المُوَدِّدِ تَدفَعُ البَينَ مِن بَينِ المُحِبِّينَ بِجَمِيعِ الجَمعِ اَنَّ بِجَمِيعِ القُلُوبِ عَلَى مَحَبَّتِي اَو مَحَبَّةَ فُلَانَ بنِ فُلَانَةَ اَوفُلَانَةَ بِنتِ فُلَانَةَ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنتَ (3) يَا مُغِيثُ اِستَغِنِي لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنتَ اِلٰهُ الاَوَّلِينَ وَالآخِرِينَ وَجَامِعَ قُلُوبِ المُومِنِينَ وَالمُوَلِّفُ بَينَ قُلُوبِهِم لَواَنفَقتَ مَا فِي الاَرضِ...... عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۔ بِسمِ اللّٰهِ القُدُّوسِ الرَّوُفِ اللَّطِيفِ العَطُوفِ بِاَبِي بَكرٍو عُمَرَ وَعُثمَانَ وَعَلِيٍّ وَ سَعدٍ وَ سَعِيدٍ وَالزُّبَيرِ وَطَلحَةَ وَاَبِي عُبَيدَةَ وَابنِ عَوفٍ اَن تَجمَعَ القُلُوبَ اَوقَلبَ فُلَانَ بنَ فُلَانَةَ عَلَى مَحَبَّتِي اَو مَحَبَّةَ فُلَانَ ابنِ فُلَانَةَ فُلَانَةَ بِنتِ فُلَانَةَ اِنَّكَ عَلَى كُلِّ شَيءٍ قَدِيرٌ بِالاِجَابَةِ جَدِيرٌ۔

پھر آپ عزیمت کے ساتھ ساتھ آیت پڑھیں بمعہ عزیمت 45 مرتبہ اتنی دفعہ جتنی وقت کی وسعت ہے۔ چنانچہ آپکو اس کے ختم کرنے سے پہلے ہی جواب مل جائے گا جو کچھ آپ کو مل گیا ہے اس کی قدر و قیمت ہو آپ سمجھ لیں۔

## صاحب قبس نے کہا

اس کیفیت کا پوشیدہ انداز میں ذکر کرنے کے بعد حاصل کلام وہی ہے جس کا ذکر پہلے گزر چکا ہے اور یہ ان صورتوں میں سے ایک صورت اور ان وجوہات میں سے ایک وجہ ہے جنہیں میں نے ضمنی طور پر اس خاتم کیلئے نکالا ہے اور ان کی شرح یعنی ان بقیہ وجوہات کی شرح جنہیں میں نے طوالت کے ڈر سے نکالا تھا کہ اس میں کوئی غیر مستحق نہ اثر انداز ہو اور ان سے اللہ کی پاکیزہ اشیاء کی توہین نہ ہو۔ پس میں نے اپنے نفس کو اس خاتم پر عمل کرنے کا اس قدر عادی بنا لیا ہے اور وہ بھی ایسے انداز میں کہ جسے اللہ جل جلالہ کی مخلوق اور بندوں میں سے کسی نے بھی نہیں اپنایا۔ پس میں نے اسے نکالا اور اس پر عمل کیا اور میں نے جب بھی کوئی قصد کیا اللہ تعالیٰ نے فوراً پورا کیا اور وہ بھی کسی تنگی یا دقت اور کسی مشقت کے بغیر کیا اور یہ ایک قسم کے تجربہ کے طور پر ہے بلکہ تیرے دل میں یہ صحیح اور یقینی امر ہونا چاہیے۔



پھر اس پر عمل کرنے کے بعد آپ اس کے سوا کسی اور چیز کی طرف توجہ نہیں دیں گے۔ جس نے اپنے تمام کاموں میں پر خلوص ہمت پیدا کی تو وہ امید کی انتہا تک قبولیت اور کامیابی حاصل کر لے گا۔ اس کے حروف کی انتہا تک پہنچ جائے گا اور جو کچھ مصنف رحمۃ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ان سب معاملات میں وہ سچا ہوگا۔

**تنبیہ:**

بعض ماہرین اساتذہ نے محبت کے تمام اعمال میں یہ شرط رکھی ہے کہ اگر ہو سکے تو نقش کے ارد گرد لکھا جائے اور اس پر یہ آیات پڑھی جائیں اور وہ یہ ہیں۔

1۔ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِيْ كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰى قَالَ اَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِّيَطْمَئِنَّ قَلْبِيْ قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ ......... سعیا تک تین مرتبہ پڑھیں۔

2۔ يَوْمَ نَطْوِي السَّمَاءَ ......... فَاعِلِيْنَ تک

3۔ قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ ......... مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ تک۔

پھر یہ کہے تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ بِتَهْيِيْجِ فلاں بن فلاں (یہاں ان دونوں کا نام لے جن میں جدائی ڈالنا چاہتا ہے) عَلٰى مَحَبَّةِ فُلَانَ بِنِ فُلَانَةَ (یہاں ان دونوں کے نام لے جن میں محبت پیدا کرنا چاہتا ہے) بِحَقِّ تَسْبِيْحِ الْمَلَائِكَةِ وَصَلَاةِ الشُّهَدَاءِ (۱) فَسَوْفَ يَاْتِي اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ (۲) وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ (۳) وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَاءً ......... اِخْوَانًا تک (۴) وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ۔

## حاجت بر آری کیلئے:

(۱) خالص چاندی کی لوح (تختی) پر نقش بنایا جائیگا ایسے طالع میں جبکہ برج ثور اور قمر سرطان میں ہوں کیونکہ اسے منحوس سمجھا جاتا ہے اور ایسے وقت میں جبکہ قمر اپنے شرف میں ہو اور ہر حالت میں اسکی کتابت اصلی اور طبعی قلم سے ہو تو اس کی تاثیر بہت زیادہ ہوتی ہے اور اس میں لوبان کی دھونی دی جائے تو اسے پاس رکھنے والے کو تمام حرکات وسکنات میں اور یہ نقش نئے حاجات میں فائدہ دیتا ہے اور قیدی کی رہائی میں مدد دیتا ہے اور آزادی کو آسان کر دیتا ہے اور مقاصد میں کامیابی کا ذریعہ بنتا ہے۔

## (۲) حاجت بر آری کیلئے:

اسی کیلئے ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ اسے سونے کے ورق پر لکھا جائے طالع اسد میں تو اسے پاس رکھنے والے کی تمام تمنائیں اور مقاصد پورے ہونگے۔

## (۳) اسی میں ایک طریقہ یہ بھی ہے

کہ اسی نقش کو اپنی انگلی سے اپنی داہنی آنکھ پر خاتم کے ازواج (جفت) لکھے اور بائیں آنکھ پر اس کے طاق اعداد لکھے پھر اپنی حاجت کی طرف توجہ دے پس وہ اللہ کے حکم سے پوری ہو جائے گی اور اس کے لئے ہر مشکل کو آسان کر دیا جائیگا اور اسی میں ہے۔



## مرگی کا ازالہ:

اس کی کئی کیفیت ہیں (۱) ایک یہ کہ اپنی انگلی سے اپنی داہنی آنکھ پر خاتم کے جفت اعداد گرائے اور بائیں پر اس کے طاق اعداد گرائے اور مریض کی پیشانی پر مکمل خاتم لکھے۔ پس اسے افاقہ ہوگا۔

## (۲) دشمن کا گھر ویران کرنے کیلئے:

عطارد کے شرف کے وقت گندے انڈے پر لکھے پھر اعدا اس کے گھر توڑے جس کے ویران کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ بلکہ اس گھر میں جتنے بھی افراد ہیں ان میں پھوٹ پڑ جائے گی اور قیامت تک اکٹھے نہ ہونگے۔

(۳) اور یہ بھی ہے کہ سیسے پر لکھے جبکہ زحل اپنے رجوع میں ہو یا اپنے زوال میں یا پستی یا اپنے وبال میں ہو پھر اس کو کسی گھر میں دفن کر دیا جائے پس یہ گھر برباد ہو جائے گا اور اگر اسے کسی گورنر یا بادشاہ کی جگہ پر دفن کیا جائے تو وہ معزول ہو جائے گا یا وہ جگہ اللہ کے حکم سے ویران ہو جائے گی۔

(۴) اور اسی میں سے یہ بھی ہے کہ اسے ڈبل لکھا جائے۔ وہ اسی طرح طاء کو تین طاؤں میں لکھا جائے اور یہ عمل مہینے کے آخری ہفتہ کو کیا جائے اور وہ مریخ کی طرح نحس کے ساتھ تنزل سے متصل ہو اور زحل چار طرف سے اثر انداز ہو یا بالکل سامنے ہو اس وقت آپ تحریر کو جس جگہ چاہیں پھینک دیں پس وہ جگہ کبھی آباد نہ ہوگی۔

(۵) اور اسی طرح ایک یہ بھی ہے کہ اسے بکری کی کھال پر تارکول کے ساتھ مہینے کے آخری ہفتہ کو لکھا جائے اور اسے بھنگ اور گندھک کی دھونی دیں پھر اسے جس جگہ چاہے دفن کر دے پس وہ جگہ خالی ہو جائے گی لیکن اس کی تحریر مناسب آیات اور اسمائے الٰہیہ کے ساتھ نقش کے ارد گرد ہو۔



(۶) اسی طرح یہ بھی ہے کہ اسے موٹی ٹھیکری میں لکھا جائے پھر اسے حمام کے رنگ آلود پانی سے مٹا دیا جائے پھر اسے مطلوبہ مکان میں چھڑکا جائے پس وہ خالی ہو جائے گا۔

## (۷) قولنج کی شفا کیلئے:

ایک لوہے کے ٹکڑے پر گہرا نقش بنایا جائے۔ پھر اسے ایک سیسے یا سکے پر چھاپ دیا جائے پھر اسے قولنج والے کے دائیں طرف لٹکا دیا جائے اللہ کے حکم سے شفا ہوگی۔

## (۸) مچھلی کے شکار کیلئے:

لانگ قلمی پر ایک مچھلی کی تصویر نقش کی جائے پھر اس کے آس پاس لکھا جائے عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَنِىْ بِهِمْ جَمِيعًا، اَيْنَمَا تَكُونُوا يَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيعًا اِذْ تَاْتِيهِمْ حِيتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا۔ پھر آپ اسے اپنے اس جال کے ساتھ لٹکا دیں جس سے آپ مچھلی کا شکار کھیل رہے ہیں۔ پس اس طرح اللہ کے حکم سے بہت مچھلیاں آئیں گی۔

## (۹) مسافر کی تھکاوٹ دور کرنے کیلئے:

ہرن یا بکری کی باریک کھال پر لکھا جائے یا ریشم کے ٹکڑے پر لکھا جائے جبکہ قمر پر نحوست چھائی ہو اور سعود سے طالع ہو پھر اس کے آس پاس یہ آیات لکھی جائیں۔



1۔ لَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا فِيهَا فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَمَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوبٍ۔

2۔ سُبْحَانَ الَّذِىْ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَيْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَى الَّذِىْ بَارَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِيَهٗ مِنْ اٰيَاتِنَا۔

3۔ وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِىَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِىْ اَتْقَنَ كُلَّ شَيْءٍ۔

4۔ وَاَوْحَيْنَا اِلٰى اُمِّ مُوسٰى اَنْ اَرْضِعِيهِ فَاِذَا خِفْتِ عَلَيْهِ فَاَلْقِيهِ فِى الْيَمِّ وَلَا تَخَافِىْ وَلَا تَحْزَنِىْ اِنَّا رَادُّوهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوهُ مِنَ الْمُرْسَلِينَ۔

پھر یہ مسافر کی ران یا پنڈلی پر باندھ دیا جائے پھر وہ جتنا بھی چلے گا نہ کبھی تھکے گا نہ اکتائے گا۔

## (۱۰) زبان بندی کیلئے:

یہ آدمی رات کو ہرن کی کھال پر کستوری زعفران اور گلاب کے پانی کے ساتھ لکھیں۔ پھر اس کے اردگرد یہ آیات لکھیں۔

1. خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَعَلٰی سَمْعِھِمْ وَعَلٰی اَبْصَارِھِمْ غِشَاوَۃٌ۔
2. ثُمَّ رَدَدْنَاہُ اَسْفَلَ سَافِلِیْنَ۔
3. طٰسم فَھُمْ لَایَعْقِلُوْنَ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَایُبْصِرُوْنَ
4. فَضَرَبْنَاعَلٰی آذَانِھِمْ فِی الْکَھْفِ سِنِیْنَ عَدَدًا
5. اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰی اَفْوَاھِھِمْ



## (۱۱) چوری کے ڈر سے مال کی حفاظت کیلئے:

اس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔

## (۱۲) چوری کی واپسی کیلئے:

ایک کاغذ پر لکھا جائے پھر کہے اے ان حروف جلیلہ کے خادمو (ان کے نام لیکر کہے) ہر صورت اسے واپس کرو ہر صورت اسے واپس کرو۔ اسے راستے سے واپس لاؤ اور اسے گوندا اور شک کے دانوں ... پھر اسے ہوا میں لٹکایا جائے ... سے چور حیرت میں

پڑ جائے گا ورا سے لوٹا دے گا۔

## (۱۳) کشتی کو غرق ہونے سے بچانا:

اسے پیر کے دن قمر کی سعد کی ساعت میں لکھے۔اسے کشتی کی اگلی طرف باندھ دے کشتی غرق ہونے سے محفوظ رہے گی اور دور کے فاصلے کو سمیٹ لے گی۔لیکن اس کے آس پاس یہ آیت لکھ لیں۔

1۔ بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

2۔ وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ وَالْاَرْضُ جَمِیْعاً قَبْضَتُهٗ یَوْمَ الْقِیَامَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌ بِیَمِیْنِهٖ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰی عَمَّا یُشْرِكُوْنَ۔



## (۱۴) اور جب مسافر سمندر میں سفر کرے:

ایسا کرنے سے وہ غرق ہونے سے محفوظ رہے گا۔

## (۱۵) بندھے ہوئے کو کھولنے کیلئے اور ہر مشکل کا حل:

اس کے اردگرد فرشتوں سے [illegible] اور آیات بابند لکھیں اور اس کے ساتھ ہی یہ آیت بھی لکھیں۔

1۔ مَرَجَ الْبَحْرَیْنِ یَلْتَقِیٰنِ

2۔ یَخْرُجُ مِنْ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ

3۔ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ رَبِّیْ جَعَلَهٗ دَكَّآءَ وَكَانَ وَعْدُ رَبِّیْ حَقًّا

پھر اسے بندھے ہوئے کو پلا دے اور [illegible] کا یقین کرے تو [illegible] کر کھل جائے

